جمہوری اداروں کے قیام کے ابتدائی دور میں تو جاگیرداروں نے اپنا تسلط قائم رکھا۔ لیکن اسی دوران معاشرے میں تبدیلیاں آرہی تھیں، اور شہروں میں یورپی تعلیم یافتہ طبقہ سیاسی شعور کے ساتھ ابھر رہا تھا۔ چنانچہ جب ۱۸۸۵ء میں اس طبقہ کے لوگوں نے کانگریس کی تشکیل کی اور اپنے لئے سیاسی حقوق کا مطالبہ کیا تو اس سے جاگیرداروں میں گھبراہٹ پیدا ہوئی۔

جاگیردار طبقے اور متوسط طبقے کے رجحانات میں سب سے بڑا فرق یہ تھا کہ جاگیردار طبقہ وفاداری کی بنیاد پر حکومت میں شرکت چاہتا تھا. جب کہ متوسط طبقہ سیاسی حقوق کا مطالبہ کر رہا تھا اور حکومت کی ناانصافیوں کی نشان دہی کر رہا تھا۔ اس رجحان کی تہہ میں چھپا ہوا مزاحمتی لہجہ تھا جس سے جاگیردار ناواقف تھے۔ مزید بر آں جاگیردار طبقہ حکومت کی سرپرستی میں پروان چڑھا تھا۔ اس لئے یہ مقابلہ سے آشنا نہیں تھے۔ یہ ملازمتوں، عہدوں اور ممبری کے لئے اپنے خاندانی حق کو استعمال کرتے تھے۔ اگرچہ برطانوی حکومت نے کوشش کی تھی کہ انہیں جدید تعلیم دی جائے تاکہ وہ متوسط طبقہ سے مقابلہ کر سکیں، مگر وہ مقابلے کے بجائے ہمیشہ سرپرستی کے خواہش مند رہے اس لئے متوسط طبقے کی ذہانت، لیاقت، اور محنت کے آگے کامیاب نہیں ہو سکے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ جاگیردار طبقہ قومی دھارے سے علیحدہ رہا اور اس نے سیاست کو محض حکومت کی خوشنودی اور اپنے مفادات کے استعمال تک محدود رکھا۔

جاگیردار طبقہ کی اس ذہنیت کا اظہار سرسید احمد خاں کے اس رویئے سے ہوتا ہے جو انہوں نے کانگرس کی مخالفت میں اختیار کیا تھا۔ ۱۸۸۸ء میں انہوں نے پیٹریاٹک ایسوسی ایشن بنائی جس کا مقصد تھا کہ حکومت کو اس بات کا یقین دلایا جائے کہ جاگیردار اور والیان ریاست اس کے ساتھ ہیں۔ حالی نے اس پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا تھا کہ: "تقریباً کل تعلقداروں، جاگیرداروں اور رئیسوں نے عام طور سے ہندو ہوں یا مسلمان ان کی رائے سے اتفاق ظاہر کیا" (۲)

سرسید نے اس بات کی بھی مخالفت کی کہ مقابلہ کے امتحانوں میں عام ہندوستانیوں کو بیٹھنے دینا چاہیئے کیونکہ اس کی وجہ سے ادنیٰ درجہ کے لوگ اعلیٰ و شریف لوگوں کے حاکم بن

جائیں گے اور یہ ہندوستانی روایات کے خلاف ہے۔

> "ہندوستان کی شریف قومیں، ہندوستان کے ادنی درجہ کے شخص کو جس کی جڑ بنیاد سے وہ واقف ہیں، اپنی جان و مال پر وہ حاکم ہونا پسند نہیں کریں گے"۔ (۳)

اس جاگیردارانہ ذہن کا اظہار ان کے اس رویہ سے ہوتا ہے کہ وہ لیجسلیٹو کونسل کی ممبری کے لئے لیاقت کے نہیں بلکہ سماجی رتبہ کے قائل تھے۔

> "کیا ہمارے ملک کے رئیس اس کو پسند کریں گے کہ ادنیٰ قوم یا ادنی درجہ کا آدمی خواہ اس نے بی۔ اے کی ڈگری لی ہو یا ایم۔ اے کی ___ اور گو وہ لائق بھی ہو، ان پر بیٹھ کر حکومت کرے۔ ان کے مال، جائداد، اور عزت پر حاکم ہو" (۴)

جاگیردار اور متوسط طبقوں کے درمیان میں سیاسی اختلافات پورے برطانوی عہد میں جاری رہے۔ اس طبقاتی سیاست کا ایک اہم پہلو یہ تھا کہ اس کی وجہ سے سیاست سیکولر تھی۔ چنانچہ جاگیرداروں اور تعلقداروں کی انجمنیں ہوں یا متوسط طبقہ کی سیاسی جماعتیں یہ طبقاتی مفادات پر متحد تھیں۔ پنجاب میں یونینسٹ پارٹی اس کی سب سے اچھی مثال ہے کہ جس میں ہندو، سکھ اور مسلمان جاگیردار جمع ہو گئے تھے۔

مسلمان جاگیرداروں کے طبقہ میں خصوصیت سے اس وقت بے چینی پھیلی کہ جب کانگرس نے اس کا اعلان کر دیا کہ وہ ملک کی آزادی کے بعد جاگیرداری نظام کا خاتمہ کر دے گی۔ یہی وجہ تھی کہ ۱۹۴۵ء اور ۱۹۴۶ء میں پنجاب اور سندھ کے جاگیردار مسلم لیگ میں آگئے اور پاکستان کی تحریک میں شامل ہو گئے۔

ملک کی تقسیم کے بعد کانگرس نے ۱۹۵۱ء میں ہندوستان میں جاگیرداری کا خاتمہ کر دیا۔ مگر پاکستان میں جاگیرداری کے نظام کو تقسیم کے بعد ایک نئی زندگی مل گئی۔ کیونکہ آزادی کے بعد پنجاب و سندھ سے ہندوؤں کا تعلیم یافتہ متوسط طبقہ چلا گیا۔ ان کی غیر حاضری میں جاگیردار طبقہ کو اس کی پوری آزادی مل گئی کہ ملک کی سیاست پر بغیر کسی مقابلہ کے حاوی ہو جائیں۔ سیاست و اقتدار پر ان کے تسلط کی وجہ سے وہ تمام کوششیں کہ جو زرعی

اصلاحات کے سلسلہ میں ہوئیں وہ بالاخر ناکام رہیں۔ ۱۹۴۹ء میں مسلم لیگ نے زرعی اصلاحات کے لئے ایک کمیشن بنایا مگر اس کی سفارشات پر عمل در آمد نہیں ہوا۔ ایوب خاں نے ۱۹۵۹ء اور بھٹو نے ۱۹۷۲ء میں زرعی اصلاحات کا نفاذ کیا مگر عملی طور پر ان کا کوئی اثر نہیں ہوا۔

پاکستان کے ابتدائی دور میں چونکہ نہ تو کوئی دستور بنا اور نہ ہی انتخابات ہوئے۔ اس لئے مسلم لیگ جو کہ جاگیرداروں کے تسلط میں تھی اس نے بغیر کسی مقابلہ کے اقتدار کو اپنے لئے مخصوص رکھا۔ ساتھ ہی میں سیاست کے ساتھ ساتھ انہوں نے بیورو کریسی اور فوج میں بھی اپنے اثر و رسوخ کو بڑھایا کہ یہاں ان کے خاندان کے افراد نے اعلیٰ عہدوں پر قبضہ جما لیا۔ چنانچہ جب سندھ میں بیراج کی زرخیز زمینیں ان لوگوں کو ملکی و قومی خدمات کے عوض دی گئیں تو اس سے یہ طبقہ اور زیادہ مضبوط ہو گیا۔

پاکستان میں مارشل لا اور فوجی آمریت کے زمانہ میں بھی جاگیردار طبقہ کی مراعات میں کوئی فرق نہیں آیا۔ فوج اور بیورو کریسی سے ان کے جو روابط ہو گئے تھے ان کی وجہ سے انہوں نے اپنے اختیارات کو بحال رکھا۔

پاکستان کی جمہوریت جاگیردارانہ ہے، کیونکہ ملک کی ہر سیاسی جماعت سوائے چند نظریاتی جماعتوں کو چھوڑ کر، ان کی گرفت میں ہیں۔ چونکہ جاگیرداروں کا اپنے علاقہ میں اثر ہے، اس لئے ان کے لئے انتخابات جیتنا آسان ہوتا ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ انہیں کسی جماعت کی ضرورت نہیں ہوتی ہے بلکہ سیاسی جماعت کو ان کی ضرورت ہوتی ہے۔ اسی وجہ سے یہ سیاسی جماعتوں کو وقت کے ساتھ ساتھ بدلتے رہتے ہیں۔ یہاں بھی ان کے لئے وفاداری بدلنا ایسا ہی ہے جیسا کہ ماضی میں ان کا دستور تھا۔

سیاست میں حصہ لینا، انتخاب میں جیتنا، اور اقتدار میں آنا ان کے لئے اس لئے ضروری ہے کہ اس کے ذریعہ وہ اپنے اختیارات کو وسیع کرتے ہیں، اور انتظامی اداروں کو استعمال کر کے اپنے مفادات کا تحفظ کرتے ہیں۔ اختیارات کی بدولت اس کے لئے ممکن ہوتا ہے کہ وہ اپنے علاقہ میں سرپرست کا کردار ادا کر سکے۔ جس میں لوگوں کو ملازمتیں دلوانا، پولیس کے چنگل سے آزاد کرانا، اور اپنے مخالفوں کو سزائیں دلوانا شامل ہوتا ہے۔

سرپرستی کے اس نظام کا ایک نتیجہ یہ نکلا ہے کہ معاشرہ میں حکومت اور اس کے اداروں کا احترام ختم ہو گیا ہے اور اس کی جگہ ارکان اسمبلی اور وزیروں کی عزت و احترام لوگوں کے دلوں میں بیٹھ گیا ہے کیونکہ یہ وہ لوگ ہیں جو انتظامیہ سے ان کے کام کراتے ہیں۔ اس صورت حال کی وجہ سے ہر شخص اس بات پر مجبور ہے کہ وہ ان کی سرپرستی کے دائرے میں رہے، جو ان کی سرپرستی سے باہر ہے اس کے لئے انتظامیہ سے اپنے کام کرانا مشکل ہے۔ چنانچہ سیاسی اقتدار نے جاگیردار طبقہ کو جو وسیع اختیارات دئے ہیں۔ اس کے بعد سے انہوں نے خود کو اور زیادہ مستحکم کر لیا ہے۔ (۵)

اس جاگیردار جمہوریت میں، جمہوری ادارے ان کے لئے موثر ہتھیار ہیں کہ جن کو وہ اپنی ذات کے لئے استعمال کرتے ہیں۔ پارلیمنٹ میں ایسے قوانین پاس ہوتے ہیں کہ جو ان کے مفادات کا تحفظ کرتے ہیں۔ اس لئے آج زرعی ٹیکس پاس نہیں ہو سکا۔ کیونکہ پارلیمنٹ میں ان کی اکثریت ہے جو اس بل کو پاس نہیں ہونے دیتی ہے۔

پاکستان کے معاشرے میں جاگیردار طبقہ کو اس لئے بھی استحکام ملا کیونکہ اس کے مقابلہ میں متوسط طبقہ نہ تو زیادہ پھیلا اور نہ ہی مضبوط ہوا۔ تعلیمی اداروں کے زوال نے اور بھی اس طبقہ کو کمزور کر دیا۔ اس لئے کسی مقابلہ کے نہ ہونے کی وجہ سے جاگیردار طبقہ نے ہر دور میں چاہے آمریت ہو یا جمہوریت اس میں خود کو محفوظ رکھا۔

## حوالہ جات


۱۔ ٹالبوٹ: ص ۸۴ - ۸۳

۲۔ الطاف حسین حالی: حیات جاوید، لاہور ۱۹۴۶ء ص ۳۱۸

۳۔ سرسید: خطبات، حصہ دوم، لاہور ۱۹۷۳ء ص ۱۳ - ۱۲

۴۔ ایضاً: ص ۶

۵۔ مبارک علی: جاگیردارنہ جمہوریت (المیہ تاریخ) لاہور ۱۹۹۵ء ص ۳۰۱

# کیا پاکستان میں جاگیردارانہ نظام ہے؟

جب یہ سوال کیا جاتا ہے کہ پاکستان میں جاگیردارانہ نظام ہے؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ اس وقت موجودہ صورت حال میں پاکستان کا جاگیردارانہ نظام نہ تو یورپ کے قرون وسطٰی جیسا ہے اور نہ عہد سلاطین و مغلیہ جیسا کیونکہ ہندوستان مین جائداد بطور تنخواہ دی جاتی تھی اور اس کی حیثیت نجی جائداد کی نہیں تھی۔ اسے عہد برطانوی میں نجی اور موروثی بنایا گیا اور اس کی تشکیل اس طرح سے ہوئی کہ اس طبقہ کی وفاداریاں حکومت کے ساتھ ہو گئیں۔

پاکستان میں سیاسی اقتدار میں رہنے کی وجہ سے اس طبقہ نے اپنے اختیارات کو بڑھا لیا ہے اور ان کی بنیاد پر خود کو اور زیادہ مستحکم کر لیا ہے۔ اس وقت بجائے اس کے کہ ریاستی ادارے اس پر تسلط حاصل کریں۔ یہ ان اداروں کو اپنے مفادات کے لئے استعمال کرتا ہے۔

سیاسی اقتدار کے علاوہ اس طبقہ نے اپنے تحفظ کے لئے بیوروکریسی اور فوج سے اپنے تعلقات کو گہرا کر لیا ہے۔ اکثر فوجی افسران خود بڑے جاگیردار ہیں' یہی صورت انتظامیہ کے اعلیٰ افسران کی ہے۔ لٰہذا یہ ایک ایسی برادری ہے کہ جو آپس میں شادی بیاہ کر کے قریبی رشتوں میں منسلک ہو گئے ہیں۔ اس لئے فوج اور بیوروکریسی میں اعلیٰ عہدے بھی ان ہی کے پاس رہتے ہیں۔ ان کی یہ رشتہ داریاں صرف صوبائی سطح پر ہی نہیں بلکہ ملکی سطح پر بھی ہیں۔

نظریاتی طور پر قوم پرستی کے نظریئے نے پاکستان میں فیوڈل نظام کو زبردست تقویت دی ہے۔ خصوصیت سے صوبائی قوم پرستی کی وجہ سے سندھ میں یہ سندھی قوم پرستوں کے سرپرست بن کر ابھرے ہیں۔ یہی صورت حال اس وقت سرائیکی قوم

پرستی کی تحریک کی وجہ سے جنوبی پنجاب میں ہو رہی ہے۔ بلوچستان کے سردار بھی قوم پرستی کی تحریک میں ہیرو بنے ہوئے ہیں۔ اس وجہ سے صوبوں میں اٹھنے والی تحریکوں کے سرپرست ہی جاگیردار حضرات ہیں کہ جنھوں نے اپنے خلاف جذبات کو موڑ دیا ہے اور صوبوں کی خود مختاری کی بات کرتے ہیں کہ جس میں پھر انہیں اقتدار مل جائے گا۔

زراعت میں مشینوں کے استعمال کی وجہ سے اب جاگیردار اور کسان کے تعلقات میں بھی فرق آ گیا ہے۔ گاؤں اور شہروں میں رابطے کی وجہ سے شہر کی مارکیٹیں ہاریوں اور کسانوں کے لئے ملازمت کے لئے کھل گئی ہیں۔ اس لئے ہاریوں کو کھیتوں پر کام کرنے کے لئے جاگیردار تشدد کو استعمال کرتا ہے۔ جس کی وجہ سے سندھ میں خاص طور سے نجی جیلوں کی بھرمار ہے۔ (۱)

بدلتی صورت حال کی وجہ سے جاگیردار کو اس بات کا خدشہ ہے کہ اس کے علاقہ میں اس کا احترام کم ہو رہا ہے۔ اس لئے وہ اپنے روایتی کردار کو باقی رکھنے کے لئے لوگوں کو مجبور کرتا ہے کہ اس کی عزت کریں۔ اور اگر کسی سے بھول چوک ہو جائے تو اس کے نتیجہ میں وہ تشدد سے کام لیتا ہے۔ (۲)

اس لئے پاکستان میں نظام جاگیرداری اب نئی شکل و ہیئت میں ہے۔ حالات کی تبدیلی کی وجہ سے اس کا ڈھانچہ بھی بدل گیا ہے۔ اب زیادہ تر جاگیردار اپنے علاقوں کے بجائے شہروں میں رہتے ہیں۔ ان کی وجہ سے شہروں کی فضا بھی جاگیردارانہ ہو گئی ہے۔ ان کی حویلیوں کی بلند و بالا دیواریں' ان کی کاروں پر رنگین پردوں سے ڈھکے ہوئے شیشے ان کی عورتوں کو نظروں سے رکھتے ہیں۔ ان کے گھروں پر مسلح پہرے' اور ان کے ساتھ چلنے والے مسلح گارڈوں کی وجہ سے شہر کی فضا میں تناؤ نظر آتا ہے۔ ان کی گفتگو' چال ڈھال اور برتاؤ میں جاگیردارانہ رعونت ہوتی ہے' جو شہریوں کے لئے اجنبی ہوتی ہے۔ اس وجہ سے ان کا کردار شہریوں کے سامنے بھی پوری طرح سے ابھر کر آ رہا ہے اور لوگوں کے جذبات ان کے خلاف پیدا ہو رہے ہیں۔

شہروں میں آنے کی وجہ سے ان کا تعلق خود اپنے علاقوں سے کمزور ہو رہا ہے

اور ہاریوں و کسانوں کے لئے اب یہ قریبی نہیں بلکہ دوری سرپرست ہو گئے ہیں۔ اس لئے ان کے اور کسانوں کے درمیان اس صورت حال سے مستقبل میں ضرور فرق پڑے گا۔

اس لئے یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا پاکستان میں نظام جاگیرداری اپنی افادیت کھو چکا ہے؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ یقیناً اس نظام کی افادیت ختم ہو چکی ہے۔ اب نہ تو سیاسی نظام عہد سلاطین و مغلیہ جیسا ہے اور نہ برطانوی طرز کی حکومت ہے کہ جس میں انہوں نے اپنا تاریخی کردار ادا کیا تھا۔ اب جمہوری نظام حکومت ہے کہ جس میں بحیثیت سیاستداں اور حکمراں اپنی نااہلی ثابت کر چکے ہیں۔ اس طبقہ کو اب ملکی خرابی کا ذمہ دار ٹھہرایا جا رہا ہے کہ جنہوں نے معاشرہ کو پس ماندہ بنا رکھا ہے اور جو ملک کی ترقی کی راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ ہیں۔

## حوالہ جات

۱۔ ملک کے اخباروں اور رسالوں میں سندھ میں نجی جیلوں کے بارے میں تفصیلات آتی ہیں۔ ان میں سے پاکستان کمیشن برائے انسانی حقوق کے رسالہ "جہد حق" جلد نمبر۲، شمار نمبر ۱۲ (دسمبر ۱۹۹۵) سے یہ اقتباسات دئے جا رہے ہیں۔

"ٹیم کے ارکان نے اس سلسلے میں ضلع سانگھڑ کے زمیندار مرید خاں مری کے گاؤں دھیہ دم گئے۔ ٹیم کے ارکان کے ہمراہ گاؤں سے ایک ماہ قبل فرار ہونے والا خمیسو بھیل بھی تھا۔ جب ٹیم کے ارکان مرید خاں مری کے گاؤں درویش کے گنے کے کھیتوں میں پہنچے تو وہاں ضلع تھر کے ایک گاؤں بھمار کے کرنو بھیل چنو بھیل، گیلو بھیل، مولو بھیل...... زنگ آلود بیڑیوں بھرے تالوں سے دو دو کی جوڑی میں جکڑے ہوئے گنے کی کٹائی میں مصروف تھے۔ پوچھنے پر پتہ چلا کہ کئی مہینوں سے اس طرح بندھے ہوئے کھیتوں میں کام کر رہے ہیں۔ انہوں نے بتایا کہ ان کی طرح سیکڑوں ہاری مرید خان مری کے وسیع و عریض رقبے پر پھیلے ہوئے کھیتوں میں کام کر رہے

...... ان افراد نے بتایا کہ صبح سات بجے سے رات دس بجے تک کٹائی کرائی جاتی ہے۔ انہیں کبھی روٹی دی جاتی ہے کبھی نہیں دی جاتی۔ شام پانچ بجے کے قریب ان افراد کے لئے کھانا آیا جسے ٹیم کے ارکان نے اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ کھانے میں صرف گندم کی نیم سوکھی ہوئی روٹی اور اس کے ساتھ سوائے پانی کے اور کوئی چیز نہیں تھی۔ ان افراد نے بتایا کہ انہیں رات کے دس بجے کے بعد رسیوں اور بڑے بڑے پتھروں سے باندھ دیا جاتا ہے اور مسلح پہریدار ان پر پہرہ دیتے ہیں۔ یہ لوگ جسمانی طور پر انتہائی لاغر تھے اور ان کے کپڑے بوسیدہ ہو کر کئی جگہوں سے پھٹ چکے تھے اور وہ کئی مہینوں سے نہائے بھی نہیں تھے۔

...... دوسری پرائیویٹ جیل غلام رسول راہو کی زمین پر قائم ہے ...... غلام رسول راہو سندھ پولیس میں ڈی۔ ایس۔ پی ہے ...... ٹیم کے ارکان جب اس گاؤں پہنچے تو مرد عورتوں سمیت کپاس کے کھیتوں میں زمیندار کے کارندوں کی نگرانی میں کام کر رہے تھے۔ وہاں پر چار سگے بھائیوں نے بتایا کہ چار سال قبل زمیندار غلام رسول راہو نے انہیں گل حسن رند نامی زمیندار سے ۳۵ ہزار روپے میں خریدا تھا۔ چار سال تک دن رات اس کے کھیتوں میں کام کرنے کے بعد اب زمیندار کا کہنا ہے کہ ان پر ایک لاکھ روپیہ قرض ہے ..... (زمیندار کے آدمی) کئی مرتبہ ہیرے کی بیوی اور ڈونگر کی بیوی موناں سے ان کی موجودگی اور غیر موجودگی میں جسمانی زیادتی کر چکے ہیں۔ "

۲۔ رحیم یار خان ڈسٹرکٹ کے گاؤں جان پور کے وڈیرے ملک اعظم ناچ کے آدمیوں نے گاؤں کے ایک شخص حافظ گوہر کو اس وجہ سے مار مار کر ہلاک کر دیا کہ اس نے وڈیرے کے سامنے گزرتے ہوئے اسے فرشی سلام نہیں کیا تھا۔ لیاقت پور کی پولیس وڈیرے اور اس کے آدمیوں کے خلاف کوئی مقدمہ درج کرنے سے کترا رہی ہے۔

(ڈان۔ جمعرات، فروری ۱۵، ۱۹۹۶ء)

ضمیمہ نمبرا

# ہاری رپورٹ (۴۸-۱۹۴۷ء)

## اختلافی نوٹ

"ظاہرا" وہ انسان دوسرے لفظوں میں عقلی حیوان ہیں مگر پھر بھی وہ پالتو جانوروں کی طرح کام کر رہے ہیں اور اپنی عقل سے کوئی فائدہ نہیں اٹھاتے نہ ہی ان کو انسانوں جیسے حقوق حاصل ہیں" یہ سندھ کے ہاری ہیں جو سندھ کی آبادی کا بڑا حصہ ہیں' زمین کاشت کرتے ہیں اور ان کی وجہ سے ہی سندھ کو پاکستان کا غلہ گھر کہا جاتا ہے۔

میری قسمت اچھی ہے کہ میں بطور اسسٹنٹ کلکٹر اور کلکٹر آٹھ سال سے زیادہ عرصہ بمبئی اور سندھ کے ان غریب لوگوں کے ساتھ وابستہ رہا ہوں۔ جب میں سندھ آیا تو مجھے ہاریوں کی افسوسناک حالت دیکھ کر بہت دکھ ہوا اور میرے اندر انڈیا کے پرانے باسیوں' بھیلوں کی یاد تازہ ہو گئی' جن کی حالت سدھارنے میں میں نے کئی سال کام کیا تھا۔ سندھ کے ہاری کمیوں سے بہتر نہیں' وہ بہت قدیم حالات میں رہتے ہیں۔ ان کے لئے سماجی' سیاسی اور معاشی حقوق کا کوئی تصور نہیں۔ صرف ایک ہی مقصد کے لئے جیتے ہیں' یعنی غذا جس کے ذریعے جسم اور روح کا تعلق قائم رہتا ہے۔ زندگی کی کسی دلچسپی میں ان کے لئے کشش نہیں' کیونکہ زندگی کی بنیادی ضروریات انہیں کبھی تک دستیاب نہیں ہوئیں۔ ہاریوں میں جیون کی کوئی تنظیم نہیں۔ نہ ہی' جیون منظم کرنے کا ان میں کوئی شعور ہے۔ وہ الگ الگ رہتے ہیں' ایک دوسرے سے دور

گارے سے بنی چھت کے گھروں میں۔ ایک اوسط آمدنی والے دیہات میں مشکل سے آدھی درجن گھر ہوں گے۔ ان میں سے کچھ آباد ہوں گے اور کچھ خالی۔ ان کے علاوہ کسی کھیت کے نزدیک درجنوں جھونپڑے بھی ملیں گے جو علیحدہ علیحدہ بھی ہو سکتے ہیں۔ کئی ہاری جانوروں کے بدلے جھونپڑے لیتے ہیں۔ ان کی گھریلو استعمال کی چیزیں ایک دو چارپائیاں' کچھ مٹی کے برتن اور کچھ پھٹے پرانے ٹاٹ اور کبھی کبھی لکڑی کا صندوق شامل ہیں۔

ہاری جو کئی نسلوں کے لئے زمین کاشت کرتا ہے اسے اس بات کا پتہ نہیں ہوتا کہ وہ کب تک اس زمین پر ٹھہر سکے گا۔ ڈر اس کی زندگی کا ایک حصہ ہے۔ قید کا خوف' زمین زندگی یا بیوی کا خوف۔ ہو سکتا ہے کہ زمیندار اس سے ناراض ہو جائے اور اسے نکال باہر کرے اور اسے پکی فصل چھوڑ کے' ڈھور ڈنگر لٹا کے اور مار کھا کے جانا پڑے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ پولیس اسے چوری کے الزام میں' ڈکیتی' قتل کے کیس میں یا دفعہ ۱۱۰ میں اندر کر دے۔ اسے کئی بار زمیندار کے ہاتھوں جیل بھیج دیئے جانے کی دھمکی بھی مل چکی ہوتی ہے۔ جو اس کے خیال میں زمیندار کے بس میں ہوتی ہے۔ اس کی نظر میں دوسرے کئی ہاریوں کا انجام بھی ہوتا ہے' جو کسی زمیندار کے غضب کا شکار ہوئے اور تنگ و تاریک' گھٹن والی سب جیل میں بند کئے گئے اور قید خانے کے عذاب کو کئی سال جھیلتے رہے۔

ہاری' زمیندار کے عذاب کو دوزخ کے عذاب سے زیادہ غضب ناک سمجھتا ہے' کیونکہ اس کی نظر کے سامنے زمیندار کے غنڈے حرکت میں آ چکے ہوتے ہیں۔ کسی قسم کی نافرمانی زمیندار کو ناراض کر سکتی ہے۔ ایک ہاری جس کے بھائی نے ایک عورت اغوا کی' زمیندار کے ہتھے چڑھ گیا۔ زمیندار نے اس کے بھائی کے بارے میں پوچھا۔ جواب نفی میں پانے پر زمیندار نے اپنے آدمیوں کو حکم دیا کہ اسے الٹا لٹکا کر مارو۔ اسے اتنا مارا گیا کہ وہ بے ہوش ہو گیا۔ زمیندار نے اس کے گھر کے نزدیک اپنے آدمی لگا دیئے' تاکہ اس کے گھر سے حاکموں کو خبر نہ پہنچ پائے۔ ہاری کی بوڑھی ماں نے رو رو کر فریاد کی کہ اس کے بیٹے کو زخمی حالت میں ڈاکٹر کے پاس لے جانے

کی اجازت دی جائے' مگر زمیندار کے آدمیوں نے اس کی اجازت نہیں دی۔ چار دن بعد ہاری مر گیا۔ زمیندار کے آدمیوں نے اس کی لاش غائب کر دی اور کچھ دن بعد بڑھیا کو گھر سے باہر نکلنے کی اجازت دی۔ وہ بیچاری دکھ اور صدمے کی وجہ سے پاگل ہو گئی۔ دوسرے زمینداروں کو اپنی کہانی سنائی' مگر کسی نے مدد نہ کی۔ اسے پولیس سے بھی کوئی مدد نہ ملی۔ آخرکار ایک ہندو مجسٹریٹ کے پاس اس کی پہنچ ہوئی۔ اس کے بیٹے کی لاش قریبی قبرستان سے کھود کر نکالی گئی تو زمیندار کا جرم سامنے آیا۔ ناقابل ضمانت وارنٹ جاری ہوئے' مگر زمیندار وارنٹ جاری ہونے سے پہلے قصبہ ہیڈ کوارٹر دیکھا گیا اور اگلے ہی روز پولیس کے ہاتھوں فرار ہو گیا۔ یہ سب کچھ "کنڈیارو تعلقہ" میں ہوا اور میرے نوابشاہ ضلع کے چارج چھوڑنے سے پہلے۔ ایسے واقعات زمینداروں کی شاہی جاگیروں میں کم نہیں ہوتے' حالانکہ بہت کم ہی سامنے آتے ہیں۔ زمیندار کسی وقت بھی ہاری سے کنویں سے پانی نکالنے' اپنا مکان بنانے یا اسی قسم کی دوسری بیگار لے سکتا ہے۔ ہاری کو یہ حکم بھی مل سکتا ہے کہ ہل اور بیلوں سمیت آئے اور زمیندار کے کھیت میں ہل چلائے یا پھر شکار پر اس کے ساتھ کچھ دن گزارے یا پھر کوئی گھریلو خدمت سرانجام دے۔ وہ ہر وقت زمیندار کے حکم کا منتظر رہتا ہے اور کسی وقت بھی انکار نہیں کر سکتا' نہیں تو زمیندار کی ناراضگی اس کی قسمت برباد کر سکتی ہے۔

اگر ہاری کی بیوی خوبصورت ہو تو اس کی زندگی کو ہر وقت خطرہ ہے۔ ہاری کو کہا جاتا ہے کہ وہ اپنی بیوی کو زمیندار کے حوالے کر دے' اس کے لئے اسے ڈرایا دھمکایا جاتا ہے۔ اگر وہ نہ مانے تو اس کی بیوی اغواء کر لی جاتی ہے اور اسے کسی غلط کیس میں جیل بھیج دیا جاتا ہے۔ بعد میں اس کی بیوی کو مجبور کیا جاتا ہے کہ زمیندار کے ساتھ رہے۔ اگر زمیندار کو دوسری صورت نظر نہ آئے تو ہاری قتل بھی کیا جا سکتا ہے۔ اسی طرح کا ایک حادثاتی کیس ایک ہاری عورت نے مجھے بتایا جو اپنی ماں کے ساتھ ایک سو میل کا سفر طے کر کے مجھے اپنی دکھ بھری کہانی سنانے آئی۔ اس عورت کا خاوند لاپتہ ہو گیا تھا اور کسی نے اسے بتایا کہ زمیندار کے آدمیوں نے اسے مار ڈالا

ہے۔ قتل کا اصل قصہ یہ تھا کہ زمیندار نے اسے بدفعلی پر مجبور کیا۔ جب اس کے خاوند کو پتہ چلا تو وہ بہت ناراض ہوا۔ اس پر زمیندار نے اسے نکال کر کسی دوسرے دیہات میں کام پر لگا دیا۔ ایک دن وہ مویشی چرانے گیا اور پھر واپس نہیں آیا۔ بیوی کو کچھ دن بعد زمیندار کی طرف سے ایک پیغام ملا کہ اب جب کہ تیرا خاوند ٹھکانے لگ گیا ہے تو میری عورت بننے پر تیار ہے کہ نہیں۔

الیکشن ان بیچارے ہاریوں کے لئے مصیبت کا ایک نیا پیغام لے کر آتے ہیں۔ مخالف امیدوار اسے اپنی طرف کھینچتا ہے اور زمیندار اسے بلا کر اپنی پسند کے امیدوار کو ووٹ دینے کے لئے کہتا ہے۔ ہاری کو دونوں میں سے کسی کے ساتھ دلچسپی نہیں ہوتی' مگر وہ زمیندار کے آگے فرمانبرداروں والی ہاں ضرور کہتا ہے۔ زمیندار جسے اپنے امیدوار کی جانب سے بڑی رقم اور دوسرے فائدے ملنے کی آس ہوتی ہے' ہاری کے ہاتھ قرآن دے کر قسم اٹھواتا ہے۔ ووٹوں کے بعد اگر مخالف امیدوار جیت جائے تب ہاری کے لئے نئی مشکلات پیدا ہوتی ہیں۔ اسے جیتنے والے امیدوار کے آدمی تنگ کرتے ہیں۔ کنٹرول شاپس جو کہ اب بالواسطہ یا بلاواسطہ جیتنے والے امیدوار کے قبضے میں ہوتی ہیں' ہاری کو کپڑوں اور غذا کا پورا کوٹہ نہیں دیتیں۔ یہی نہیں بلکہ اسے جھوٹے مقدمات میں پھنسائے جانے کی دھمکیاں ملتی ہیں' جن میں مویشی چوری کرنے یا دوسرے کو زخمی کرنے کے الزام شامل ہوتے ہیں۔

کسی زمیندار کا سامنا کرتے وقت ہاری کا رویہ بے بس نوکر جیسا ہوتا ہے۔ کسی کے لئے بھی یہ نظارہ نیا نہیں کہ ہاری آ کر زمیندار کے پاؤں کو ہاتھ لگائے۔ اگر زمیندار کبھی کھیت میں آ جائے تو اس کے بچے زمیندار کی طرف بھاگ کر جھکتے ہیں' اس کے پیروں کو ہاتھ لگاتے ہیں' پھر اٹھ کر اس کے ہاتھ چومتے ہیں۔ اس کا مقصد درحقیقت نہ تو زمیندار کی عزت ہے اور نہ ہی کسی روحانی خوبی کو ماننا' صرف یہ بتانا ہے کہ ہاری ایک نیچ مخلوق ہے جو زمیندار کے آگے جھکتی ہے اور اسی کے رحم و کرم پر رہتی ہے۔

میں نے کبھی ایسا ہاری نہیں دیکھا جو زمیندار کے آگے سیدھا کھڑا ہوا یا اسے

جھکے بغیر سلام نہ کرے۔ آدمی ہی آدمی کا کیا حال کرتا ہے۔ اس کی سب سے اچھی مثال ہاری اور زمیندار کے ہاتھوں ملے گی جب ہاری زمیندار کے پاؤں کو ہاتھ لگاتا ہے۔ اسلام اسے سکھاتا ہے کہ خدا عظیم ہے' مگر ہاری کے دماغ سے اس وقت اسلام نکل جاتا ہے جب کھیتوں میں ساری زمین کا مالک زمیندار ہوتا ہے اور جو اسے بھوکا مار سکتا ہے۔ بھوک سب کچھ کروا دیتی ہے اس وقت نہ تو خدا یاد رہتا ہے اور نہ اس کی بڑائی۔ وہ بطور اطاعت گذار زمیندار کے آگے جھکتا ہے۔ اسلام کا دیا سبق کہ "سب انسان برابر ہیں اس کے لئے اک نہ ماننے والی چیز ہے۔"

ایک ہاری زمیندار کے سامنے یا اس کے پاس بیٹھنے کا حوصلہ نہیں رکھتا اور نہ ہی وہ زمیندار کی چارپائی اور نہ ہی اس کی نشست کے برابر بیٹھ سکتا ہے' خواہ وہ زمیندار کسی درخت کے نیچے یا اینٹ یا کسی ریت کے ڈھیر پر بیٹھا ہو۔ ہاری اس کی بیٹھنے کی جگہ سے نیچے ہی بیٹھے گا' چاہے ننگی زمین پر ہی بیٹھے' اگر وہ زمیندار کے برابر یا اس سے اوپر بیٹھے تو بدتمیز کہلوائے گا اور زمیندار اسے ان زمینوں پر رہنے کے قابل نہیں سمجھے گا' جن پر کبھی اس کے آباؤ اجداد نے کاشتکاری کی تھی۔ نام نہاد پیر اور مولوی جو زمیندار کے دوست ہوتے ہیں' ہاری کو یہ کہہ کر حوصلہ دیتے ہیں کہ یہ تقدیر کا لکھا تھا۔ ہاری ہمیشہ گھٹیا ہی رہے گا' کیونکہ اسے خدا نے ایسا ہی پیدا کیا ہے۔

ہاری جو کئی نسلوں تک ظلم و جبر کا شکار رہا ہے' یہی سوچتا ہے کہ اللہ نے اسے اسی لئے پیدا کیا ہے اور اس کی تقدیر ہی یہی ہے۔ اس لئے تقدیر پر رونے کا فائدہ نہیں۔ چنانچہ وہ اس بیچارگی کا عادی ہو جاتا ہے اور اپنے یا اپنے خاندان کے لئے کپڑے اور غذا ملنے پر خوش رہتا ہے۔ یہ جبری اور غیر حقیقی خوشی یا اطمینان اس قیدی کی طرح ہے' جو کئی سال تک جیل میں رہنے کے بعد حالات کے ہاتھوں مجبور ہو کر دوبارہ ادھر کا ہی رخ کرتا ہے۔ اگر کسی ہاری کو اظہار خیال کا موقع دیا جائے یا اسے زمیندار کے ظلم سے نجات دلائی جائے تو وہ صرف بیچارگی اور دکھ بھری داستان ہی سنائے گا۔ لمبی غلامی کے بعد اسے ایک مستقل احساس کمتری ہو جاتا ہے۔ وہ چھوٹے افسروں جیسے کوتا' پٹاوالا' کانسٹیبل یا تاپیدار سے بھی ڈرتا ہے جو اسے گالی دے سکتے

ہیں۔ اس کی بے عزتی کر سکتے ہیں یا مار سکتے ہیں اور وہ بڑے افسروں کے آگے شکایت کرنے کی جرات بھی نہیں کر سکتا۔

ایک ہاری کی اوسط زمین سولہ سے اٹھارہ ایکڑ ہوتی ہے۔ وہ ہر سال ۸ ایکڑ ربیع اور ۸ ایکڑ خریف کے لئے رکھتا ہے۔ جب فصل پک جاتی ہے تو زمیندار کا بہت ہی ظالم آدمی اس کے پاس آتا ہے اور کہتا ہے کہ یہ ساری فصل زمیندار کے گھر منتقل ہونی چاہئے اور جب تک "بٹائی" ختم نہ ہو' ہاری اسے ہاتھ نہیں لگا سکتا۔ ہاری پورا سال محنت کرتا ہے اور جب کٹائی کا وقت آتا ہے اور فصل تیار ہو جاتی ہے تو اسے دیکھ کر آہیں بھرتا ہے کہ یہ سب اب زمیندار لے جائے گا اور وہی فیصلہ کرے گا کہ ہاری کو کتنا حصہ دیا جائے۔ اس طرح وہ ایک بھوکے آدمی کی مانند ہے' جو اتنی مشقت اور محنت سے کام کرتا ہے اور بعد میں سب کچھ زمیندار کے حوالے کر دیتا ہے جو فصل کا بڑا حصہ اپنے پاس رکھ لیتا ہے اور بھوکے آدمی کے لئے مختصر حصہ' جو اس کے بھوکے معدے کے لئے کافی نہیں ہوتا چھوڑتا ہے۔ زمیندار کا ایک ایجنٹ "بٹائی" کرتا ہے۔ زبانی قانون کے ذریعے زمیندار اور ہاری کا برابر حصہ ہوتا ہے' مگر سارے خرچے ہاری کے حساب میں آ جاتے ہیں۔ جن میں "ابواب" سب سے اہم ہیں۔ ابواب سے مراد وہ حصے ہیں جو ہاری کے آباؤ اجداد زمیندار کے آباؤ اجداد کو دینے سے معذور تھے اور اگر اب بھی زمیندار کوئی نیا لگان عائد کر دے تو ہاری کسی طرح بھی دینے سے انکاری نہیں ہو سکتا۔ کوئی بھی نیا لگان لگانا زمیندار کے لئے مشکل نہیں' کیونکہ اس کا ہر لفظ قانون ہے' ہاری کی مرضی پر کچھ منحصر نہیں' بلکہ بات ماننا اس کی مجبوری ہے۔ نہ ماننے کی صورت میں وہ کسی مدد یا رحم کی توقع نہیں کر سکتا۔ ابواب کٹوانے کے بعد ہاری کا حصہ اتنا مختصر رہ جاتا ہے کہ جو سال بھر کے لئے کافی نہیں ہوتا۔ اس حصے میں سے اسے پیروں اور فقیروں کو بھی دینا ہوتا ہے۔ بٹائی کا سوال اس وقت نہیں پیدا ہوتا جب نقد آور فصلوں کے لئے قرضے کی جگہ یہ فصل زمیندار کے پاس گروی رکھا دی جاتی ہے۔ یہ قرضہ ہاری پر اس وقت چڑھتا ہے جب وہ زمیندار سے کپڑے' گھریلو اشیاء' بیج اور بیل وغیرہ لیتا ہے۔ زمین سے حاصل ہونے

والی آمدنی سال بھر کے لئے کافی نہ ہونے کی وجہ سے ہاری کو ادھار لینا پڑتا ہے اور پھر نہ ختم ہونے والا قرضہ چکانے کے لئے اسے سارا سال مزدوری کرنی پڑتی ہے۔ یہ مسئلہ حل کرنے کے لئے کئی کئی نسلیں گزر جاتی ہیں۔ قرضے کا حساب زمیندار کا منشی رکھتا ہے جو بددیانت ہوتا ہے اور ہاری کے حساب میں غلط اندراج کرتا جاتا ہے اور ہاری کو مجبوراً یہ سب قبول کرنا پڑتا ہے۔ بنیا زمیندار لیز پر زمین لینے والے ہاری کا خون بے رحمی سے چوستے ہیں۔ مسلمان زمیندار جو سود نہیں لیتے مگر بھاری ابواب وصول کرتے ہیں۔ ہاری مایوس ہوتا ہے کہ وہ کبھی بھی اپنا قرضہ نہیں اتار سکتا۔ اس کے لئے فرار کا بھی کوئی راستہ نہیں۔ اس صورت میں اسے اپنی ہر چیز سے ہاتھ دھونے پڑیں گے۔ اس کے ساتھ ساتھ اسے کوئی دوسرا زمیندار بھی قبول نہیں کرے گا' کیونکہ زمینداروں کے درمیان معاہدہ ہوتا ہے کہ ایک مقروض ہاری کو کوئی دوسرا زمیندار اس وقت تک قبول نہیں کرے گا جب تک وہ قرضہ نہ اتار لے۔ یہی معاہدہ کئی سو سال پہلے غلاموں کے تاجروں کے درمیان بھی تھا۔ غریب ہاری کے لئے ادھر ہی رہنے کے سوا کوئی چارہ نہیں۔ قرض کی زنجیریں اسے ظالم مالک کے پاس سے فرار نہیں ہونے دیتیں۔ ہاری کی اہمیت اگر کبھی زمیندار کی نظر میں ہو بھی تو مویشیوں کی وجہ سے ہوتی ہے۔ ہر ہاری کے پاس بہت سے مویشی ہوتے ہیں' جنہیں وہ بڑی خوشی سے چراتا ہے' کیونکہ انہی کی بدولت اسے گھریلو استعمال کی اشیاء ملتی رہتی ہیں۔ زمیندار شکایت لگاتا ہے کہ ہاری مویشی چرانے کو کاشتکاری سے زیادہ اہمیت دیتا ہے۔ یہ قدرتی بات ہے کہ ہاری مویشی چرانے کو زیادہ اہمیت دے کیوں کہ مویشی اس کی ملکیت ہوتے ہیں اگر مویشیوں کا نظام بھی بٹائی پر ہوتا تو سارے صوبے میں مویشی پہلے ہی ختم ہو چکے ہوتے۔ سندھ کا لائیو سٹاک ساری دنیا میں مشہور ہے۔ قدرت کی مہربانی ہے کہ یہ نظام ہاری کے ہاتھ میں ہے اور کسی زمیندار کے ہتھے نہیں چڑھا۔

## زمیندار

آیئے اب زمیندار پر نظر دوڑائیں۔ وہ ایک چھوٹی سلطنت کا شاہی جاگیردار

ہے۔ اس کے پاس نوکروں کی فوج ہوتی ہے۔ اچھے اچھے گھوڑے اور گائیں' بھینسیں ہوتی ہیں۔ اس کے پاس بہت سا اسلحہ ہوتا ہے اور ہر سال شکار پر لاکھوں روپے خرچ کرتا ہے۔ وہ دکھاوے کا شوقین ہوتا ہے اور قیمتی گاڑیاں رکھنے اور عیش و عشرت پر خوب خرچ کرنے کا مشتاق ہوتا ہے۔ وہ پرانے وقتوں کے بادشاہوں کی طرح رہتا ہے۔ وہ اپنی آمدنی ذہن اور جسم کی قوت' لباس اور غذا کی شان و شوکت' حد سے زیادہ دکھاوے اور جنسی تعلقات پر خرچ کرتا ہے۔ وہ دو یا کبھی کبھی تین چار عورتیں رکھنے کا شوقین ہوتا ہے۔ وہ شادی پر ڈھیروں خرچ کرتا ہے اور ساتھ ساتھ کئی داشتائیں بھی رکھتا ہے۔ جن مین ماہی گیر عورتیں یا کئی ہاری عورتیں شامل ہوتی ہیں۔ ہر وقت جنسی تعلقات قائم رکھنے کی وجہ سے وہ حکیموں سے طاقت کے کشتے حاصل کرنے میں بھی کافی خرچ کرتا ہے۔ اسے ناچ گانا پسند ہوتا ہے اور گانے والی لڑکیاں بھی اکثر بلاتا رہتا ہے۔ ایسے پروگرام سرکاری افسروں کو خوش کرنے یا دوسری زماجی رسموں' مثلاً سالگرہ منانے' بیٹے کی شادی کے لئے منعقد ہوتے ہیں۔ بعض دفعہ کسی مخالف زمیندار کو اپنی امارت اور رہنے کا معیار دکھانے کے لئے بھی تقریبات منعقد کرتا ہے۔ وہ پینے پلانے کا بھی عادی ہوتا ہے اور روز اس مقصد کے لئے شراب کی مہنگی بوتلیں خالی ہوتی ہیں۔ بھنگ اور گانجا بھی اس کے استعمال میں رہتے ہیں اور صبح ناشتے میں ان دونوں میں سے ایک چیز لازمی شامل ہوتی ہے۔ وہ ان خوشامدیوں کے لئے جو اس کے گرد جمع رہتے ہیں' خاص طور پر بڑا مہمان نواز رہتا ہے جو کوئی دوسرا کام نہیں کرتے اور جن کے لئے اس کے کچن میں ہر وقت کچھ نہ کچھ پکتا رہا ہے۔ یہی آدمی اس کی طاقت کی نمائندگی کرتے ہیں۔

ان شاہ خرچیوں کے لئے اسے ایک بڑی رقم کی ضرورت ہوتی ہے جو وہ جائز ذرائع سے نہیں کما سکتا۔ چنانچہ اسے ہاریوں پر ناجائز ٹیکس لگانے پڑتے ہیں جو وہ بزور قوت بھی حاصل کرتا ہے۔ اس نے کچھ خاص ٹھکانے بھی بنائے ہوتے ہیں' جہاں چوری کی گئی اشیاء اور مویشی وغیرہ رکھے جاتے ہیں اور چوروں ڈاکوؤں کو پناہ دی جاتی ہے۔ ان سب کا سرپرست زمیندار ہی ہوتا ہے' جس کی بڑی بڑی جائیدادیں ہوتی ہیں

اور جو حکومت سے سہولتیں حاصل کرتا ہے۔ اس کے یہ چور اور ڈاکو ظاہراً معزز نظر آتے ہیں اور سب کچھ معلوم ہوتے ہوئے بھی پولیس ان کو پناہ دیتی ہے۔ اس کے بدلے پولیس کو خاص رقم بھی دی جاتی ہے۔

## مویشی چوری رپورٹ ۱۹۲۶ء

کسی ضلع میں جرم خاص طور پر مویشی چوری کے واقعات اس وقت کم ہو جاتے ہیں جب زمیندار کو جیل بھیج دیا جاتا ہے۔ اگر کسی زمیندار کی دوسرے زمیندار سے مخاصمت ہو تو وہ اپنی برتری ثابت کرنے کے لئے رعب و خوف پھیلانے کی کوشش کرتا ہے۔ ہر طرف خوف پھیلا کر وہ ظالم اور زبردستی کے لئے مشہور ہونے کی کوشش کرتا ہے' تاکہ اس کے ہاری کسی دوسرے زمیندار کے ساتھ نہ جاملیں۔ اس کا ایک طریقہ تو یہ ہے کہ چوروں اور ڈاکوؤں کے کسی گروہ کی سرپرستی کی جائے جو اس کے مخالفوں میں دہشت پھیلائے' اس کے پاس جتنے زیادہ چور اور ڈاکو ہوں گے اتنا ہی اس کا رعب و دبدبہ بڑھے گا۔ جب بھی اسے اپنی طاقت کی نمائش کرنی پڑی وہ کچھ چور دوسری پارٹی کے مویشی چوری کرنے کے لئے بھیجتا ہے۔ کبھی کبھی ڈاکوؤں کا ایک گروہ بھی بھیجنا پڑ جاتا ہے تاکہ وہ فائرنگ کر کے دوسروں کو خوفزدہ کر سکیں۔ اکثر دوسری پارٹی کی کوئی خوبصورت عورت بھی اٹھائی جاتی ہے اور اس دشمنی کا شکار مخالف گروپ کا کوئی غریب ہاری ہی بنتا ہے۔

دہشت پھیلانے کا دوسرا طریقہ یہ ہے کہ کسی پولیس افسر یا تھانیدار کو اعتماد میں لیا جائے اس کے لئے زمیندار اس افسر کو قیمتی اشیاء' کھانے کی اشیاء' وہسکی کی بوتلیں اور کبھی کبھی اس کے اعزاز میں دعوت کا اہتمام کرتا ہے۔ اس کے علاوہ زمیندار کی کار' تانگہ یا گھوڑا بھی افسر کے استعمال میں رہتا ہے' اس کی جنسی ضروریات بھی پوری کی جاتی ہیں۔ چوری کی گئی اشیاء میں بھی اس کا خاص حصہ ہوتا ہے۔ اس کے بدلے سب انسپکٹر اس کی چوریاں' ڈکیتیاں راز میں رکھنے کا وعدہ کرتا ہے اور اس کے آدمیوں کو قانون کی پکڑ سے دور رکھنے کا بھی یقین دلاتا ہے۔ زمیندار

سب انسپکٹر کو بڑے افسروں سے کسی مشکل میں بچانے کا وعدہ کرتا ہے۔ اس کے لئے وہ ڈی ایس پی اور ایس پی سے ملتا ہے اور ان سے تعلقات بہتر بناتا ہے۔ کبھی ان کو تحفے بھیجتا ہے اور کبھی شکار کا انتظام کرتا ہے۔ ان کے زیر تفتیش بعض مقدمے چھڑانے کے لئے وہ بڑی رقمیں بطور رشوت بھیجتا ہے۔ بڑے افسروں کے آگے وہ اس سب انسپکٹر کی تعریفیں کرتا ہے اور اسے لائق اور دیانتدار ثابت کرتا ہے۔ اگر پولیس کا سب انسپکٹر اس سے تعاون نہ کرے تب وہ دوسرا طریقہ استعمال کرتا ہے۔ وہ مختلف شعبوں کے سرکاری افسروں کو بدعنوان کر دیتا ہے اور ان کا اعتماد حاصل کر لیتا ہے۔ اپنی غیر قانونی سرگرمیوں میں اسے ان سب کی مدد اور سرپرستی حاصل ہوتی ہے۔ دہشت پھیلانے کی اس سکیم میں اور افسروں پر اپنی گرفت مضبوط کرنے کے لئے وہ کسی وزیر کی سیاسی پارٹی میں شمولیت اختیار کر لیتا ہے۔ اسے ضیافتوں پر مدعو کرتا ہے' اس کے ساتھ ساتھ رہتا ہے تاکہ افسروں اور ہاریوں کو پتہ چل جائے کہ وہ وزیر کا دوست ہے۔ وہ سب افسروں کو بتاتا پھرتا ہے کہ وہ کسی افسر کی تبدیلی کرا سکتا ہے' کسی کو ترقی دلوا سکتا ہے اور ترقی رکوا بھی سکتا ہے۔ وہ وزیر کے ساتھ اپنے تعلقات میں اتنی مبالغہ آرائی کرتا ہے کہ نہ صرف لوگ بلکہ وزارت بھی اس پر اعتبار کرنے لگتی ہے۔ اس کے علاوہ ہر ایک پر یہ تاثر پڑتا ہے کہ وہ وزیر کا دایاں بازو ہے۔ کسی بھی بڑے یا چھوٹے عہدے کے افسر کو نقصان پہنچا سکتا ہے۔ اس طرح وہ انتظامیہ کو اپنی گرفت میں لے لیتا ہے۔ افسروں کو بددیانت کرتا ہے اور ان سے بدلے قانونی کام کرواتا ہے۔

اس کے گھر داشتاؤں' نوکروں' محافظوں' مویشیوں' گھوڑوں اور غیر معمولی مہمان نوازی کے علاوہ مذہبی اور سماجی تقریبات پر اتنا خرچ ہوتا ہے کہ وہ بغیر ناجائز کمائی اور ہاری کو لوٹنے پر پورا نہیں ہو سکتا اسے صرف قانون اور عدالت کا خطرہ ہوتا ہے اور اس سے بچنے کے لئے وہ ناجائز آمدنی کا بڑا حصہ ان کو رشوت دینے پر صرف کرتا ہے۔ وہ افسر جو انصاف اور ایمانداری پر قائم رہے' زمیندار کو اچھا نہیں لگتا کیونکہ وہ ظلم اور لاقانونیت کا ساتھ نہیں دیتا فوراً ہی زمیندار اور اس کے پروپیگنڈہ کرنے والے

آدمی ایسا مواد شائع کرتے ہیں کہ جس میں اس پر تنقید کی گئی ہوتی ہے۔ جو افسر اس کے معاملے میں دخل دے وہ بری طرح اس کی کردار کشی کرتا ہے۔ اسے اپنے لمبے ہاتھوں اور جرم کی سرپرستی پر فخر ہوتا ہے اگر وہ پکڑا جائے تو اپنے دفاع پر بڑی رقم خرچ کرتا ہے۔ مجسٹریٹ اور عدالت کے ہر فرد کو بدعنوان کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ اپنی رہائی کے لئے افسروں کو رشوت دیتا ہے اور جب باعزت بری ہو جائے تو ہیرو بن کر واپس آتا ہے۔ اگر وہ اس طرح کے کئی عدالتی مقدموں میں رہا ہو تو ایک بڑا ہیرو بن جاتا ہے' جس کے بارے میں ہاری سماجی تقریبات میں باتیں کرتا ہے اور اسے ایک داستانی کردار بنا دیتا ہے۔

مخالف زمیندار کے خلاف جھوٹے مقدمے بنوانا بھی اسے پسند ہے اور وہ جھوٹے عدالتی مقدموں کے بارے میں بہت کچھ جانتا ہے۔ بعض دفعہ کسی ہاری کو جھوٹا گواہ بنا دیا جاتا ہے اور بعض دفعہ ایک عورت کی طرف سے مخالف زمیندار کے خلاف اغوا اور زنا بالجبر کا مقدمہ بنا دیا جاتا ہے اور اگر اس کے خلاف ایسا مقدمہ آ جائے تب کسی ہاری کو پکڑ کر اس پر مقدمہ بنوا دیا جاتا ہے۔ اس کے بدلے ہاری کے خاندان کی سرپرستی کا ذمہ لیا جاتا ہے۔

عدالتیں اور عدالتی مشینری اس کے لئے ایک کھیل سے زیادہ اہمیت نہیں رکھتی اور وہ بے چارہ ہاری اس میں کھیل کا سامان ہوتا ہے اور سارا نزلہ اسی پر گرتا ہے۔

برے زمینداروں کے ساتھ ساتھ اچھے زمیندار بھی ہوتے ہیں۔ میں اچھے زمینداروں کی خوبیوں کو تسلیم کرتا ہوں۔ جو انسانیت کا پیکر ہیں' مگر افسوس وہ آٹے میں نمک کے برابر ہیں۔

## II

ہاری اور زمیندار انسانیت کی دو انتہائی قسمیں ہیں۔ ایک کا تعلق بیچارگی اور محرومی کی انتہا ہے اور دوسری کا تعلق عیش و آرام کی انتہا ہے۔

ہاریوں کی کل آبادی تقریباً بیس لاکھ ہے اور بڑے زمینداروں کی جن کے پاس

پانچ سو ایکڑ زمین ہے' سات ہزار ان زمینداروں کی مختصر آبادی نے سندھ کے رہنے والے انسانوں کی بڑی تعداد کو بری حالت میں رکھا ہوا ہے۔ ہاری کو انسانیت کے بدترین درجے پر رکھا گیا ہے' کیونکہ جس زمین پر وہ زندہ رہنے کے لئے انحصار کرتا ہے وہ پوری طرح زمیندار کے کنٹرول میں ہوتی ہے۔ جو کسی بھی وقت اس کان سے پکڑ کر باہر نکال سکتا ہے۔ وہ مادی طور پر بے عزتی سے نکالے جانے سے ڈرتا ہے' کیونکہ اس طرح نہ صرف اس کی روزی ختم ہو جائے گی' بلکہ اپنی دھرتی کے ساتھ پرانا تعلق بھی ختم ہو جائے گا۔ جہاں اس کا آبائی مکان ہوتا ہے' وہ اپنی دھرتی' دوستوں اور رشتے داروں سے پیار کرتا ہے اور کسی قیمت پر بھی انہیں چھوڑنا گوارا نہیں کرتا' بشرطیکہ ظلم اور جبر حد سے نہ بڑھے۔ جب زمیندار کا ظلم اس کے آدمیوں کا جبر اور غیر قانونی ابواب حد سے بڑھ جائیں اور اس کا زندہ رہنا مشکل ہو جائے تو وہ سب کچھ چھوڑ کر کسی مہربان زمیندار کی تلاش میں نکل کھڑا ہوتا ہے۔ اس کے دماغ میں پہلے زمیندار کا اتنا ڈر ہوتا ہے کہ اس کی غیر حاضری میں بھی اس کے خلاف نہیں بولتا۔ ایک ہاری جسے زبانی شہادت دینے کے لئے ہاری کمیٹی کے سامنے لایا گیا اور پوچھا گیا کہ زمیندار کا اس کے ساتھ کیا سلوک تھا تو وہ اتنا گھبرایا ہوا تھا کہ کچھ بھی نہ بول سکا۔ آخرکار بار بار یقین دلانے کے بعد کہ اس کا کہا راز میں رکھا جائے گا وہ زمیندار کے خلاف کچھ بولا اور آخر میں کہنے لگا کہ اگر زمیندار نے اس کے لفظ سن لئے تو اس کی خیر نہیں۔

اپنے مستقبل کی بے اعتمادی اور اپنی محنت کا پھل نہ ملنے کی وجہ سے اس کا اخلاق اور کردار متاثر ہوتے ہیں۔ اخلاقی کردار کا معاشی اور سماجی قدروں سے گہرا تعلق ہوتا ہے اور جب یہ قدریں لوگوں کے ذہن سے نکل جائیں تو ان کا اخلاق بھی متاثر ہوتا ہے۔ غربت اور مایوسی کفر کے راستے کی طرف لے جاتے ہیں۔ جب مایوسی کی آخری منزل پر پہنچ جاتا ہے تو وہ جرم کا راستہ اپنا لیتا ہے۔ کسی ڈکیتی' چوری یا قتل کے لئے اسے کرائے پر حاصل کرنا مشکل نہیں۔ بھوک اور عدم تحفظ جب اسے اور اس کے بچوں کو گرفت میں لے لیں تو اسے جرم کے سوا نجات کا دوسرا راستہ نہیں

ملتا۔ بعض کے خیال میں یہ وقتی نجات ہے اور کئی قانون کے ہاتھوں جکڑے بھی جاتے ہیں۔ زمین کے قبضے میں تحفظ نہ ہونے کی وجہ سے اس کا ذہن ہر وقت پراگندہ رہتا ہے اور وہ کاشت میں دلچسپی نہیں لیتا۔ اس کے خیال میں اتنی محنت اور مشقت کے بعد پھل کسی اور کے ہاتھ میں چلا جائے گا۔ اس طرح اس کے کام کرنے کا جذبہ ختم ہو جاتا ہے۔ وہ زیادہ کاشت کی فکر نہیں کرتا۔ یہ تو عام بات ہے کہ ایک آدمی کو اس کی محنت کا پورا پھل ملے تو وہ کام بھی جوش و جذبے سے کرتا ہے۔ ہاری میں یہ بات ہے ہی نہیں۔ ذاتی جاگیر کا جادو توریت کو بھی سونا بنا دیتا ہے۔ اس طرح کے ایک آدمی کو اگر صحرا بھی دو تو وہ باغ بنا دے گا۔ یہ لفظ آرتھر ڑونگ کے ہیں۔

سندھ میں کاشتکاری کا معیار بہت کمتر ہے۔ زراعت کے ماہر' ہاری کو بہت پرانا کسان کہتے ہیں۔ اسے لاپرواہ اور کام میں دلچسپی نہ لینے والا کہا جاتا ہے۔ اس کے مقابلے میں اگر ہم کسی پنجابی کسان کو دیکھیں جو وہاں آباد ہو چکا ہے تو ہم دونوں کے درمیان بڑا فرق دیکھتے ہیں۔ ایک پنجابی جاگیردار اور دوسرے سے زمین کی تیاری' پیداوار کی مقدار اور کاشتکاری میں برتری حاصل کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ چھوٹے زمینداروں کی خواہش ہوتی ہے کہ زیادہ سے زیادہ پیداوار حاصل کی جائے۔ اس کے لئے وہ اچھے سے اچھے طریقے کی کھوج میں رہتے ہیں۔ اس کے علاوہ وہ اپنے ہمسائے کی اچھی چیزوں کو اختیار کرنے کی بھی کوشش کرتے ہیں۔ مگر ہاری اچھے طریقوں کی کھوج میں نہیں رہتا وہ زمین کی تیاری میں دلچسپی نہیں لیتا۔ زمین میں ہل چلائے بغیر بیج بکھیر دیتا ہے اور فالتو جڑی بوٹیاں اکھیڑنے کی کوشش نہیں کرتا۔ نتیجتاً" اس کی فی ایکڑ پیداوار پنجابی کسان سے بہت کم ہے۔ اوپر بیان کی گئی وجوہات کی بدولت ہاری کام میں دلچسپی نہیں لیتا۔ بٹائی کا نظام بڑا سبب ہے اور بہت سوں کے خیال میں بٹائی کا آج کل نظام اتنا خراب ہے کہ یہ ہاری میں کام کرنے کے اس جذبے کو مار دیتا ہے کہ وہ زمین کو بہتر طریقے سے کاشت کر کے زرخیز بنانے میں اپنا ذہن اور جسم استعمال کر سکے۔

بہت سارے زمینداروں کے لئے یہ تجربہ نیا نہیں کہ جن ہاریوں کو زمین کے

بہترین ٹکڑے دیئے جائیں۔ وہ اپنے آپ کو کاشتکاری کے لئے موزوں نہیں سمجھتے اور دلچسپی نہیں لیتے۔ وجہ ظاہر ہے اور اس کا تجزیہ اکثریتی رپورٹ میں یوں ہے:

"اگر زراعتی طریقوں کو بہتر بنانے کے لئے زمیندار ہاری پر زور دے تو وہ کام چھوڑ کر کسی دوسرے زمیندار کے پاس چلا جاتا ہے۔ وہ ایک چھوٹے رقبے پر کاشتکاری کا سخت کام کرنے کی بجائے ایک بڑے رقبے پر کم محنت کے ساتھ کام کرنے کو ترجیح دیتا ہے۔ اس طرح اس کے قومی مفاد پر ذاتی مفاد غالب آ جاتا ہے۔"

کاشتکاری میں دلچسپی نہ لینے کا سبب وہ غلط نظام ہے' جس میں ایک ہاری کو بنیادی حقوق نہیں دیئے جاتے۔ کئی نسلوں تک زمین کاشت کرنے کے باوجود اسے اس کا قبضہ حاصل نہیں ہوتا' نہ ہی وہ اس کی توقع رکھ سکتا ہے۔ اس لئے وہ کاشتکاری میں کیسے دلچسپی لے سکتا ہے۔ وہ کیوں قوم کے مفاد میں سوچے' جس کے لئے وہ خون پسینہ ایک کر کے فصل تیار کرتا ہے۔ ہاری کیس کی وضاحت لمبورڈی کے کسانوں کی اس پرانی درخواست ہو جاتی ہے جو انہوں نے ایک وزارتی مراسلے کے جواب میں دائر کی تھی۔ اس کا ایک اقتباس درج ہے:

> "جناب منسٹر! قوم سے آپ کیا مراد لیتے ہیں۔ کیا یہ بدحال افراد کا مجموعہ ہے۔ اگر ایسا ہے تو ہم بے شک ایک قوم ہیں۔ ہمارے کمزور اور زرد چہروں کو دیکھئے۔ ہمارے جسموں کو دیکھئے جو محنت اور کم خوراک کی وجہ سے ختم ہو گئے ہیں۔ ہم گندم کاشت کرتے اور پھر کاٹتے ہیں' لیکن ڈبل روٹی نہیں کھا سکتے۔ ہمارے پاس مویشی ہیں مگر کبھی گوشت نہیں کھایا۔ ہمارے جسموں پر چیتھڑے ہیں۔ ہم تعفن زدہ گندے علاقوں میں رہتے ہیں۔ سردیوں میں ٹھٹھرتے ہیں اور گرمیوں میں بھوکے مرتے ہیں۔ اطالوی سرزمین پر ہماری غذا صرف مٹھی بھر دانے ہیں جن پر ٹیکس لگا کر انہیں مہنگا کر دیا گیا ہے۔ خشک علاقوں میں جھلسا دینے والا بخار اور تر علاقوں میں دلدلیں ہمیں اپنی لپیٹ میں لیتی

ہیں۔ ہمارا انجام ہسپتالوں یا اپنے تنگ گھروں میں وقت سے پہلے موت ہے۔ منسٹر صاحب ان سب کے ہوتے ہوئے بھی آپ ہمیں کہتے ہیں کہ ہجرت نہ کریں۔ جس زمین پر سخت محنت کر کے بھی روٹی نہ ملے' اسے ہم کس طرح اپنا آبائی وطن کہہ سکتے ہیں؟"

سندھ کی زمین کی زرخیزی اور مٹی کو سندھ کے غریب لوگوں کی بہتری کے لئے صحیح استعمال نہیں کیا جا رہا۔ زمینداری نظام کای وجہ سے پیداواری صلاحیت بری طرح متاثر ہو رہی ہے۔ بہت سے زمینداروں کے پاس اتنی زمین ہوتی ہے کہ وہ اس کی دیکھ بھال نہیں کر سکتے۔ سستی اور دوسروں پر انحصار اس کی زندگی میں شامل ہیں۔ اس طرح وہ زمین کو صحیح طریقے سے نہیں دیکھ سکتے۔ ساری زمین کو وہ کامداروں کے حوالے کر دیتے ہیں' جو اپنے لئے رقم حاصل کرنے میں زیادہ دلچسپی لیتے ہیں۔ وہ جبر کے قائل ہیں اور ہاریوں کی بری حالت کے ذمہ دار بھی۔ اکثریتی رپورٹ کہتی ہے کہ ہاریوں کی بے اطمینانی کا سبب ان کو پریشان کیا جانا اور غیر منصفانہ رویہ ہے۔ غیر حاضر جاگیردارانہ نظام کے متعلق کمیٹی کی رپورٹ کے کچھ مشاہدے یوں ہیں:

"یہ جاگیردارانہ نظام دو طرح کا ہے۔ ایک تو وہ جاگیردار ہے جو اپنی زمین پر نہیں رہتا اور دوسرا وہ جاگیردار جو رہتا اپنی زمین پر ہے مگر اس کی ترقی میں دلچسپی نہیں لیتا۔ سندھ میں دوسری طرح کا نظام عام ہے۔ ایک امریکی ماہر معاشیات کہتا ہے کہ جنگ کے بعد قحط اور وبائی مرض دیہاتی زندگی کو سب سے زیادہ متاثر کرتے ہیں اور کسی آبادی کے زوال کا سبب ہیں۔ (اکثریتی رپورٹ)

زمیندار کی واحد دلچسپی یہ ہے کہ وہ ہاری کی محنت کے بدلے بڑی آمدنی حاصل کرے۔ وہ بہت ست اور غیر حوصلہ مند ہوتا ہے اور اپنے روایتی اللوں تللوں میں اتنا مشغول ہوتا ہے کہ زمین کی بہتری کی طرف توجہ نہیں دے سکتا۔ وہ مشورہ دینے کے قابل بھی نہیں ہوتا اور اپنے کامداروں پر مکمل انحصار کرتا ہے جو اسے دھوکا دیتے رہتے ہیں۔ زمیندار اپنے طفیلیوں سے بری طرح دھوکا کھاتا ہے اور پھر غیر قانونی ذرائع آمدنی کے لئے غلط کام کرتا اور دوسروں سے کرواتا ہے۔ بہت سے زمیندار جلد ہی کامداروں سے تنگ آ جاتے ہیں اور اپنی نالائقی کی وجہ سے زمین کی دیکھ بھال نہیں کر سکتے اور کسی دوسرے زراعت کار کو ٹھیکے پر دے دیتے ہیں۔ ان زراعت کار میں سے اکثر بنئے ہوتے ہیں۔ زمین کے بڑے ٹکڑے ان بنیوں کو دیئے گئے ہیں۔ صحیح اعداد و شمار تو دستیاب نہیں ہیں' مگر میرے علم کے مطابق میرے نوابشاہ ہوتے ہوئے اندازہ لگایا گیا کہ ان ٹکڑوں کا رقبہ کئی لاکھ ایکڑ بن جاتا ہے۔ وارڈز کے شعبے کی عدالت نے اکیلے ہی بانوے ہزار پانچ سو ایکڑ کا رقبہ سنبھالا ہوا ہے جو کہ سالانہ لیز پر دیا جاتا ہے۔ ایک اندازے کے مطابق زمینداری نظام کا چالیس فیصد حصہ لیز پر دیا جاتا ہے۔ لیز پر زمین لینے والے پانچ سال کے لئے لیز پر زمین لیتا ہے اور کسی بھی کاشتکار کا پوری طرح استحصال کرتا ہے۔ اسی طرح وہ ہاری پر خوب ظلم کرتا ہے۔ بنئے کو ہاری کی حالت بہتر بنانے میں کوئی دلچسپی نہیں' نہ ہی اسے زراعت کے شعبے کی بہتری میں کوئی دلچسپی نظر آتی ہے۔ بنئے کے نیچے کام کر کے ہاری زیادہ مشکل کا شکار ہوتا ہے' وہ زمین اور زمین پر کام کرنے والے کا استحصال کرتے ہیں۔ وہ رقم ادھار دینے والے زمیندار بن کر ساری حدیں پار کر جاتے ہیں۔ میں نے خود ان ہاریوں کے حالات دیکھے ہیں جو بنیوں کے نیچے ہیں اور میں ان کی تکلیف اور بیچارگی کی گواہی دیتا ہوں۔ ہاری کی اس مشکل کا ذمہ دار زمیندار کے علاوہ اور کوئی نہیں۔ یہ زمیندار کی سستی اور لالچ ہے جو وہ زمین لیز پر دے کر کم اور آسان شرائط پر نفع لیتا ہے اور زمین ان ظالم بنیوں کے حوالے کر دیتا ہے' جن میں قطعی رحم نہیں ہوتا اور کاشتکاروں کے لئے کوئی ہمدردی نہیں۔

مندرجہ بالا حقائق سے ظاہر ہوتا ہے کہ زمیندار کس قدر نااہل ہوتا ہے اور قومی مفاد کے لئے زمین پر اس کا کتنا کنٹرول ہوتا ہے۔ اگر سندھ کی زمینوں پر زمیندار کا قبضہ ہٹا دیا جائے تو پیداوار دگنی بلکہ تگنی ہو سکتی ہے۔ زمین کے کئی ٹکڑوں پر ہل چلایا جاتا ہے مگر کاشت نہیں کی جاتی' کیونکہ زمیندار دیکھ بھال نہیں کر سکتا۔ اکثریتی رپورٹ میں یہ حقیقت بھی بیان کی گئی ہے۔

"ہاری کی دلچسپی اور کاشتکاری کا شوق زمیندار سے زیادہ نہیں ہوتا۔ ہم بڑی بڑی جاگیروں کو بچانے کی امید اس وقت تک نہیں کر سکتے جب تک کہ مالک وقت کے ساتھ ساتھ نہ چلیں۔ اگر زمینداری کا نظام ختم نہیں ہو سکتا تو زمینداروں کو اپنے لوگوں کی بھلائی میں گہری دلچسپی لینی پڑے گی اور ماضی کا سلوک ختم کرنا پڑے گا" ان وجوہات کے لئے کمیٹی کو سفارش کرنی پڑی:

"ہم متفق ہیں کہ حکومت کو زرعی زمین کا نظام اپنے ہاتھ میں لینے کی تجویز پر غور کرنا چاہئے' کیونکہ اس کا صحیح استعمال نہیں ہو رہا۔ قطع نظر اس کے کہ زمین ملکیتی ہے یا نہیں۔ سب پر یہ اصول لاگو ہوتا ہے۔ آج کل کا بٹائی کا نظام بنیادی طور پر غلط ہے۔ یہ کاشتکار کے لئے زہر ہے۔ اس نظام کا اصل اصول استحصال ہے جس میں ایک مستحق کی محنت غیر مستحق لے جاتا ہے۔ انصاف' مساوات یا انسانی وقار کا کوئی ضابطہ اسے اچھا نہیں سمجھتا۔ ہاری کی طرف سے دلچسپی نہ لینا اور اس پر ظلم و جبر اور زمیندار کی طرف سے استحصال' بدعنوانی اور نااہلی بٹائی کے نظام کی وجہ سے وجود میں آتے ہیں۔ بٹائی کا نظام لمبے عرصے سے قائم ہے۔ اس کی وجہ اس کی افادیت نہیں' بلکہ اس قانون کی طاقت کی وجہ سے ہے جو حاکمانہ نظام کے ایجنٹوں نے زبردستی لاگو کروایا اور جس کا زمیندار نے گہرا اثر لیا ہے۔ اب جبکہ حاکمانہ نظام جا چکا ہے۔ اس کے ساتھ ہی بٹائی کا نظام بھی جانا چاہئے۔ جمہوریت کا مطلب ہے کہ آدمی کے ہاتھوں آدمی کا استحصال رکنا چاہئے۔ چارلس رسل نے آئرلینڈ میں جو مشاہدہ کیا تھا وہ سارے نظام پر لاگو کیا جا سکتا ہے۔ اس کے الفاظ میں یہ پوری طرح سچ ہو سکتا ہے کہ ایک نااہل آدمی پورے قومی کردار کو متاثر کرتا ہے۔ بہترین صلاحیتوں والے آدمی

کو دباتا ہے۔ سستی، مہنگائی، ظلم اور جھوٹ جیسی معاشرتی خرابیوں کو فروغ دیتا ہے۔ میرے لئے کوئی حیرانی کی بات نہیں کہ آئرش لوگوں میں اخوت کا جذبہ پھیلنے لگا ہے کہ جو انسان فطری قدر کے لئے مناسب ہے۔ زمیندار کے گرد جو ظالمانہ ماحول ہوتا ہے وہ اس کی اپنی غیر قانونی سرگرمیوں کی وجہ سے ہوتا ہے جس کا اس کے ماتحتوں پر غلط اثر پڑتا ہے۔ ہاری جس کا زمیندار سے اتنا گہرا تعلق ہوتا ہے اخلاقی کرداری لحاظ سے برباد ہو چکا ہوتا ہے۔ بدعنوانی کے جراثیم سارے معاشرے میں بکھر جاتے ہیں۔ اگر استحصال اور ظلم کو روکا نہ جائے تو یہ ہر طرف انتشار اور بدکرداری پھیلا دیتا ہے اور کچھ استحصالیوں کی وجہ سے سارا معاشرہ خمیازہ بھگتتا ہے۔ ثقافتی، معاشی، سیاسی اور سیاسی ترقی سندھ میں زمیندارانہ نظام کی وجہ سے رک گئی ہے۔ اسی نظام کی وجہ سے سائنس اور آرٹس کے میدانوں میں ذہین اور باصلاحیت لوگوں کی کمی ہے۔ پولیس اور فوج میں سندھی کم ہیں۔ سول سروس میں ان کا بہت کم حصہ ہے۔ قانون زمیندار کو پورا حق دیتا ہے کہ جن زمینوں پر اس کا قبضہ ہے اپنی مرضی کرے۔ کسانوں سے جو چاہے سلوک کرے۔ وہ لاکھوں آدمی جن کے پاس زمین یا دوسری جائیداد نہیں طفیلی ہوتے ہیں۔ وہ کسی خوشی کے لئے نہیں بلکہ مجبوری کے لئے کام کرتے ہیں۔ ان حالات میں زمیندار وقت کا بادشاہ بن جاتا ہے۔ وہ اپنی زمین کے لئے جو چاہے مانگ سکتا ہے وہ ہاری کو اپنی مرضی کے اصول اور ضابطے بتا سکتا ہے۔ لوگوں کو بھوک سے بچنے کے لئے زمین کی ضرورت ہوتی ہے۔ وہ کسی بھی شرط پر مان لیتے ہیں اور عملاً زمیندار کے غلام بن جاتے ہیں اور ہمیشہ کے لئے مشکل کا شکار ہو جاتے ہیں۔

جب تک ہاری کسی کی مرضی کا غلام رہے گا وہ اپنے حقوق نہیں منوا سکتا، نہ ہی ان حقوق کا دفاع کر سکتا ہے۔ جو بذریعہ قانون اس کے زمیندار سے تعلق کی وجہ سے اسے ملتے ہیں۔ ہاری کی کمزور مالی حالت، زمین پر رہنے کی مدت کی بے یقینی اس کی قانون سے مدد لینے کی خواہش کو کچل دیتی ہیں، حالانکہ قانون مہنگا نہیں۔ ہاری جتنا بھی مضبوط ارادے کا ہو مقدمہ جیتنے کی توقع نہیں رکھتا، بلکہ اسے اپنی زمین چھینے جانے کا ڈر ہوتا ہے جو اس کی زندگی ہے۔ اس کے خیال میں اگر وہ قانون کی مدد لے گا تو

مشکلات میں پھنستا چلا جائے گا۔ یہ اس کے لئے مہنگا اور دکھی تجربہ ہوتا ہے۔ اگر ایک دفعہ ایسی کوشش کر بھی چکا ہو تو دوسری دفعہ یہ غلطی نہیں دہرائے گا۔ قانون کی مدد لینے کے لئے اپروچ اور جرات ہونی چاہئے اور جب بھی وہ ظالموں کے ہتھے چڑھ جائے تو قانون اس کی مدد نہیں کرتا۔ آج کل کے دور میں شہری اور دیوانی عدالتوں میں بے شمار مقدمے دیکھ کر یہ ایک تکلیف دہ بات لگتی ہے۔

پچھلے پیراگراف میں بہت سنجیدہ اور ہر طرف پھیلے کاموں کی طرف اشارہ کیا گیا تھا جو کہ زمیندار اور ہاری کے درمیان دلچسپی تقسیم ہونے کے نتیجے میں پیدا ہوتے ہیں۔ میں نے یہ بتانے کی کوشش کی ہے کہ سماجی برائیاں کسی جہالت یا برے رویئے کی وجہ سے نہیں پیدا ہوتیں' بلکہ کسی نظام کے ساتھ چمٹے رہنے کی وجہ سے وجود میں آتی ہیں۔

واحد حل یہ ہے کہ ہاری کو آزادی دی جائے تاکہ وہ اپنی تقدیر اپنے ہاتھوں بنائے۔ جب تک وہ زمیندار کے تعلق کی وجہ سے ان کے زیر اثر رہے گا' اس کے لئے تھانوں کی طرف سے دی گئی حفاظت کا کوئی فائدہ نہیں۔ ماضی میں قانون دانوں نے جو اصول بنائے کہ غریبوں کو بہت زیادہ سہولتیں دی جائیں گی' فضول ثابت ہوئے۔ مہنگا قانونی طریقہ غریب کی پہنچ سے باہر ہے۔ اس قانون کا غلط استعمال زمیندار ہاریوں کے استحصال کے لئے کرتے ہیں۔ ان کے چالاک وکیل قانون کی گرفت سے بچنے کے لئے نئے طریقے ڈھونڈتے ہیں اور اس کی افادیت ختم کر دیتے ہیں۔ ایسے بہت سے قانون جو کہ کاشتکاروں کو تحفظ دینے کے لئے بنائے گئے ہیں' سرد خانے میں چلے گئے ہیں۔

زمینوں کے بارے میں جو اصول برصغیر میں بنائے گئے ہیں' ادھار لینے والوں کو بہت کم منافع ملتا ہے۔ قرضے کا قانون قرض داروں کو رقم ادھار دینے والوں کے استحصال سے بچانے میں ناکام رہتا ہے اور ان لوگوں کو مزید طاقتور بنا دیتا ہے۔ ڈھاکہ کا ۱۸۷۵ء کا زراعتی ریلیف ایکٹ' زمین کی بہتری کے لئے قرضے کا ۱۸۸۳ء کا ایکٹ اور زراعتی قرضوں کا ۱۸۸۴ء کا ایکٹ ایک صدی کی تین چوتھائی تک کتابوں میں

محفوظ رہے اور جن غریبوں کی بہتری کے لئے بنائے گئے انہیں کوئی فائدہ نہیں دیتے۔ زراعتی قرضوں کے قانون کی رو سے کسانوں کو قرضے دیئے جا سکتے ہیں یا پھر بے زمین ہاریوں کو، مگر میرے علم میں کوئی ایسا کیس نہیں، جس میں اس طبقے کے لوگوں کو حکومت نے قرضے دیئے ہوں۔ زمینداروں کو دی گئی "تقاوی" پچھلے پانچ سالوں (۴۵-۱۹۴۰ء) کے دوران سولہ لاکھ پچپن تھی۔ میں حال ہی کے ایک کیس سے واقف ہوں، جس میں ایک زمیندار کو بطور "تقاوی" دو لاکھ روپے دیئے گئے۔ غریب ہاری جس کے خون پسینے کی کمائی سے صوبے کی آمدنی ہوتی ہے قانون کی طرف سے دی گئی سہولت کے باوجود محکمہ مال سے قرض نہیں لے سکتا۔ ڈھاکہ کا زراعتی ریلیف ایکٹ بتاتا ہے کہ ایک زراعت کار کو اس کے ادا کئے گئے قرضوں کی رسید دی جائے گی، خواہ وہ چاہتا ہو یا نہ۔ اسے توڑنے کی سزا سو روپے ہے۔ سندھ کی کسی عدالت میں اس سہولت کا کوئی کیس کم ہی ریکارڈ ہوا ہو گا۔ حالانہ ضلعوں میں اس نوعیت کے ہزاروں کیس سالانہ وقوع پذیر ہوتے ہیں جب ہاری اپنے قرضوں کی ادائیگی کرتا ہے۔ مگر زمیندار اسے اس کے بدلے کوئی رسید نہیں دیتے۔ ۱۹۴۰ء کا زراعتی ریلیف ایکٹ پیداواری مقصدوں کے لئے ادھار لئے قرضوں پر سود لینے پر پابندی لگاتا ہے اور قانونی سزا تجویز کرتا ہے۔ اس ایکٹ کی ساری سہولتیں کاغذی ہیں۔ ہاریوں کو چھوڑیں، مجسٹریٹوں تک کو اس قانون کا پتہ ہی نہیں۔ نہ کسی نے یہ لاگو کیا ہے اور نتیجتاً کاشتکاروں سے سود لینے کی شرح پر کوئی پابندی نہیں۔ اگر زمینداروں اور ہاریوں کے درمیان بٹائی کا قانون بنا بھی دیا جائے تو کوئی فائدہ نہیں ہو گا۔ دوسرے قانون کی طرح یہ بھی کاغذی قانون بن جائے گا۔ اکثریتی رپورٹ کی سفارش ہے کہ بٹائی کے بارے میں قانون بہت وضاحتی پیمانے پر بنانا چاہئے اور ہر پہلو واضح کرنا چاہئے۔ اس نظام کو قانونی رنگ دے کر اور جابرانہ بنا دیا جائے گا۔ زمیندار کو ہاری کی نسبت اور فائدہ ہو گا اور ہاری کے پاس قانونی طریقہ اپنانے کا کوئی ذریعہ نہیں ہو گا۔ میں ان سفارشات کی افادیت سے متفق نہیں، کیونکہ میرے خیال میں سارا نظام ہی جابرانہ ہے اور منسوخی چاہتا ہے، پھر بھی میں کمیٹی کی ایک دلچسپ سفارش کا حوالہ

دینا چاہوں گا۔

"ان قوانین کی رو سے اگر کوئی ہاری فرار ہو جائے (قرضہ ادا کئے بغیر) تو اس کے لئے قانونی سزا ہونی چاہئے۔ یہ سزا اس کے مویشیوں کو بیچنے کی یا مجسٹریٹ کے آگے جرم ماننے کی صورت میں ایک مہینہ قید ہونی چاہئے"

ڈھاکہ کا زراعتی ریلیف ایکٹ کا سیکشن ۲۱ کہتا ہے کہ کوئی کاشتکار گرفتار نہیں ہو سکتا۔ نہ عدم ادائیگی کے الزام میں جیل بھیجا جا سکتا ہے۔ ہاری کو قید کے خلاف تحفظ دیا گیا ہے' چاہے اس کے خلاف کسی عدالت میں رقم واپس نہ کرنے کا مقدمہ بھی ہو' مگر کمیٹی کہتی ہے کہ اپنے واجبات ادا کئے بغیر چلے جانے والے کے لئے قید کی سزا ہونی چاہئے اور کسی قسم کی مجبوری اسے نہیں بچا سکتی۔ اس طرح وہ ہاری کو کیا حقوق دیتے ہیں ایک اور حوالہ دیکھیں :

"ہم نے ہاری کے حق میں جان بوجھ کر پلہ بھاری کیا ہے' تاکہ اسے بہتر حقوق مل سکیں جن سے وہ واقف نہیں"

صرف ہاری ہی نہیں اگر کوئی شخص ہاری کو قرضہ لئے بغیر ملازم رکھ لے تو اس کے لئے بھی ایک مہینے کی قید یا ہزار روپے جرمانہ یا دونوں کی سزائیں ہیں۔

ان سفارشات سے پچھلے زمانے کے غلاموں کے تاجروں کی یاد تازہ ہو جاتی ہے۔

## III

"زمین ہمارا قومی ورثہ ہے۔ اس کی زرعی ترقی اور پیداوار میں بہتری' وہ مسئلے ہیں جن کے ساتھ ملک کا گہرا تعلق ہے' یہ وہ نظریہ ہے جو اکثریتی کمیٹی نے پیش کیا اور جس کے ساتھ میں پوری طرح متفق ہوں۔ میں بتا چکا ہوں کہ کس طرح زمیندار زمین کا غلط استعمال کر رہے ہیں۔ ان کے زیر کنٹرول پیداوار اور زرخیزی کس طرح متاثر ہو رہی ہے۔ زمینداری نظام بہتر کاشتکاری اور پیداوار میں اضافے کے جذبے کو تباہ کر رہا ہے اور سندھ میں سماجی نظام کا ڈھانچہ بری طرح متاثر ہو رہا ہے۔

لارڈ ہیسٹنگ نے زمینداروں کے بارے میں یہ فیصلہ دیا "اگر ہمارا مقصد

کاشتکاروں کی بہتری اور ترقی ہے تو ہمیں ان کو آزاد چھوڑنا ہو گا اور ان کو زمین کا دوسرا مالک بنا کر قبضہ دینا ہو گا۔ اس کا مطلب زمینداروں کو بے دخل کرنا ہو گا۔ جاگیرداروں نے سارے صوبے میں بے زمین طبقے کو زیر عتاب رکھا ہوا ہے اور عتاب بھی ایسا کہ جس سے ہم ان کو چھڑانے سے معذور ہیں "کچھ لوگ شاید یہ سوچیں کہ قوم اس طرح زمینداروں کے تجربے سے محروم ہو جائے گی' جن کا زمین کا انتظامی تجربہ ہے۔ اصل میں ان کا انتظامیہ تجربہ نہ ہونے کے برابر ہے۔ اوپر میں ان کا زمین پر کنٹرول بیان کر چکا ہوں۔ اس لئے ان کے تجربے سے نجات ہر لحاظ سے ہمارے حق میں بہتر ہو گی۔ علاوہ ازیں ان کا تجربہ گنوا کر ہم صرف سات ہزار آدمیوں کا تجربہ گنوائیں گے' جب کہ بیس لاکھ ہاریوں کا تجربہ' صلاحیت اور دلچسپی حاصل کریں گے' جو کہ فوراً اپنی زمینوں میں دلچسپی لیں گے اور زمینداروں سے کئی گنا زیادہ کام کریں گے۔ میں یہ تجویز تو نہیں کرتا کہ سارے زمینداروں سے زمین لے لی جائے' بلکہ ان کے لئے مناسب رقبے رکھے جائیں۔ جہاں وہ اپنا کاشتکاری کا تجربہ استعمال کر سکیں۔

ایک دفعہ ایک بڑے زمیندار کے ساتھ شکار پر جانے کا اتفاق ہوا۔ ہمارے ساتھ ہاریوں کا ایک گروپ بھی تھا۔ شکار کے بعد میں ہاریوں کے ساتھ بات چیت کے لئے بیٹھ گیا۔ میں زمیندار کے سامنے اس کے متعلق بات کرنے لگا۔ ان میں سے کچھ نے ناخوشگوار مسکراہٹ کے ساتھ اسے اچھا قرار دیا اور باپ جیسا کہا' جبکہ باقی خاموش رہے۔ میں نے ان سے پوچھا کہ وہ ہاری ہی رہنا پسند کریں گے یا حکومت اگر مدد کرے تو اپنی زمین کا مالک بننا تو سب نے متفقہ طور پر زور دار جواب دیا کہ ہاں ہاں۔ ہم اپنی زمین کا مالک بننا پسند کریں گے۔ اس سے بہتر کیا چیز ہو سکتی ہے۔ میں نے ان کو خبردار کیا کہ اگر ان کو اپنی زمین مل گئی اور انہوں نے زمیندار کو چھوڑ دیا تو انہیں ضرورت کے وقت مدد یا قرضہ ملنا بند ہو جائے گا' تو انہوں نے جواب دیا کہ ہم کبھی اسے مدد یا قرضے کے لئے نہیں کہیں گے۔ اگر ہمیں زمین مل گئی۔ اگر ہمیں آزاد کر دیا گیا تو ہم کسی پر انحصار نہیں کریں گے۔ پھر میں نے ان سے پوچھا کہ کیا یہ اچھی بات ہو گی کہ اگر حکومت زمیندار سے زمین لے کر ان میں بانٹ دے' حالانکہ "

کے چہرے کے جذبات جواب ہاں میں دینے کی چغلی کھا رہے تھے' مگر زمیندار کے خوف کی وجہ سے انہوں نے جواب دیا کہ "یہ فیصلہ کرنا حکومت کا کام ہے' ہمارا نہیں"

ہاری کی خواہش ہے کہ انہیں اپنی زمین ملے اور اگر اسے یہ خریدنے کا موقع ملے تو وہ کسی قیمت پر بھی یہ موقع ضائع نہیں کرے گا۔ بشرطیکہ اس کے پاس ذرائع ہوں۔ وہ ہاری بنے رہنے سے نفرت کرتا ہے اور اس کی شدید خواہش ہوتی ہے کہ زمین کا مالک بنا جائے۔

پچھلے سال محکمہ مال نے ۲۴ ہزار ایکڑ سرکاری زمین ایک ہزار ہاریوں کو دینے کا فیصلہ کیا۔ چناؤ ریونیو آفیسر لائیڈ بیرج نے کرنا تھا' جس نے درخواستیں وصول کرنے کے لئے سارے سندھ کا دورہ کیا' تاکہ موقع پر ہی مناسب اشخاص کو زمین الاٹ کر سکے۔ اس نے کچھ دن نوابشاہ میں کیمپ لگایا' جس کے دوران ہزاروں ہاری صبح و شام اس کے گرد گھیرا کئے رکھے۔ پہلے کبھی بھی کسی آفیسر کے کیمپ میں اتنا بڑا اجتماع نہیں دیکھا گیا' نہ ہی کسی دربار یا سیاسی جلسے میں۔ ہاریوں کی بہت بڑی تعداد سارے قواعد و ضوابط توڑ کر ریونیو آفیسر کے بنگلے کے باغ کی حدیں پھلانگ کر اس کے ذاتی کمرے تک پہنچ گئی۔ وہ ان بھوکے بندوں کی مانند تھے جو غذا کے لئے لڑ رہے ہوں۔ ریونیو آفیسر کو ان سب کو فاصلے پر رکھنے کے لئے پولیس کی مدد لینی پڑی اور حالانکہ اس نے کئی بار اعلان کیا کہ مقررہ درخواستیں وصول ہو چکی ہیں اور وہ مزید درخواستیں وصول نہیں کر سکتا' مگر پھر بھی ہاریوں نے کئی دن اس کے بنگلے کا گھیراؤ جاری رکھا۔ جس طرح بھوکے شکرے گوشت سونگھ سکتے ہوں۔ مگر حاصل نہیں کر سکتے ہوں۔ ریونیو آفیسر نے بتایا کہ اس نے چالیس ہزار درخواستیں وصول کیں اور اگر سارے ہاریوں کو خبر ہو جاتی تب درخواستوں کی تعداد کئی لاکھ تک پہنچ جاتی' کیونکہ کئی ہاریوں کو خبر ہی نہیں پہنچ سکی تھی۔ انڈین سول سرونٹ لائیڈ بیرج کی سالانہ رپورٹ کا ایک اقتباس درجذیل ہے' جو بتاتا ہے کہ ہاریوں میں زمین حاصل کرنے کی کتنی خواہش (بھوک) ہے۔

"ہر کیمپ میں لوگوں کی تعداد نے مجھے تقریباً گھیر لیا۔ یہ سب حکومت کی سکیم کے ذریعے زمین لینے والے تھے۔ درخواستوں کی اصل تعداد میرے گرد اکٹھے ہوئے لوگوں کی تعداد کا بہت کم فیصد تھی۔ اصل بات یہ ہے کہ ہاری جاگ چکا ہے اور اپنی قسمت بہتر کرنے کا پوری طرح خواہشمند ہے۔ وہ کسی دوسرے کی مرضی پر کام کرنے کی گھٹیا اور غیر محفوظ حیثیت سے نکل کر آزادی سے اپنی زمین' خواہ یہ بہت کم ہو' کاشت کرنا چاہتا ہے"

ہاری کی اصل تکلیف عدم تحفظ کا احساس ہے اور زمین اپنی نہ ہونے کا غم۔ اس مریض کی تکلیف کے متعلق پوچھنا بے مقصد ہے' جس کا کھلا اور بہتے خون والا زخم ہر کوئی دیکھ سکتا ہے۔ ہاری کے لئے یہ زخم زمین نہ ہونا ہے۔ وہ زمین کا بھوکا ہے اور اگر اسے زمین دی جائے تب وہ قوم کے لئے زیادہ فائدہ مند ثابت ہو سکتا ہے۔ آزادی نہ ہونا' فارغ وقت کسی کام کا نہ ہونا اور خاندان کا مسئلہ ایسے ہیں جو اس وقت ہی دور ہو سکتے ہیں' جب ان میں سے ہر ایک کو اپنی آبائی زمین کے کسی حصے پر کاشت کرنے دی جائے۔ محض اس طرح ہاریوں کی ایک بڑی اور اہم تعداد کو غربت سے اٹھا کر کسی حد تک اوپر کیا جا سکتا ہے اور آزادی کی سہولت دی جا سکتی ہے۔

میں یہ نتیجہ نکالے بغیر نہیں رہ سکتا کہ سندھ کے بہت سارے طبقوں میں حالات کو حقیقی اور پوری طرح بہتر کرنے کے لئے نہ صرف جسمانی بلکہ سماجی ذہنی اور اخلاقی طور پر ہمیں زمینداری کے موجودہ نظام میں انقلابی تبدیلی لانی ہو گی۔ یہ اس وقت ہی ہو گا' جب زمین کاشت کرنے والا ہی اس زمین کا حقیقی مالک ہو گا اور وہی اس پر محنت کرے گا' اس طرح اسے پیداوار بھی زیادہ ملے گی اور وہ اس کام سے لطف اٹھائے گا اور صحت مند اور مطمئن رہے گا۔ لوگوں کی بڑی ممکن تعداد کو فائدہ دینے کے لئے اور جابرانہ نظام کی خرابیاں دور کرنے کے لئے زمین کے مالکانہ حقوق کسانوں میں مساوی تقسیم ہونے چاہئیں اور جس زمین پر وہ کاشت کریں یا رہیں ان کی اپنی ہونی چاہئے۔

وہ ہاری جو چھوٹی جاگیریں خرید چکے ہیں۔ خوشحال اور مطمئن ہیں اور ان کی بڑی

تعداد کندیارو تعلقہ میں چھوٹے کھیت رکھتے ہوئے بھی ساتھ والے ہاریوں سے بہتر ہیں۔ مجھے کئی دفعہ ان کے کھیت دیکھنے کا موقع ملا اور میں نے محسوس کیا کہ وہ محنتی اور حالات بہتر کرنے کے شوقین ہیں۔ وہ اپنے آپ کو انسان ہی سمجھتے ہیں۔ کوئی بھی ان کو باہر نکالنے کی دھمکی نہیں دے سکتا' جب تک وہ محنتی اور کم خرچ ہیں۔ اس لئے وہ اعتماد سے چلتے ہیں۔ دوسروں کو ایک آزاد آدمی کی طرح عزت سے دیکھتے ہیں۔ اسی طرح شہداد کوٹ (ضلع لاڑکانہ) میں یہ چھوٹے جاگیردار اچھے کسان ہیں اور ہاریوں کی بہ نسبت فی ایکڑ پیداوار زیادہ حاصل کرتے ہیں۔ یہ بات کمیٹی کے سامنے زبانی شہادت دیتے ہوئے آئی سی ایس مسٹر پیٹرس نے بتائی۔ یہی سچائی صوبے کے دوسرے تجربہ کار افسروں کی زبانی شہادت سے بھی ثابت ہوتی ہے۔ چھوٹے جاگیردار سندھ کے جس حصے میں بھی ہیں' مطمئن اور خوش ہیں۔ ان کا ادھار ہاریوں جتنا زیادہ نہیں ہوتا۔ حال ہی میں ان میں سے کچھ نے قرضے چکا کر مزید زمینیں خریدی ہیں' جبکہ غریب ہاری کو کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ چھوٹے جاگیرداروں میں سے کئی ایک کو اپنی زمینیں چھوڑ کر دوبارہ ہاری بن جانے پر مجبور کیا جاتا ہے۔ اس کی وجہ زمینداروں کی زبردستی ہے جو ان کے لئے مشکلات پیدا کرتے رہتے ہیں۔ پانی کی سپلائی کو نقصان پہنچایا جاتا ہے' چھوٹے چھوٹے جھگڑے شروع کئے جاتے ہیں' ہر وقت دھمکیاں دی جاتی ہیں۔ بڑے زمینداروں کی طاقت سے ڈرایا جاتا ہے اور ان کو ہاری بننا پڑتا ہے۔ بڑے زمیندار ان چھوٹے جاگیرداروں کی صورت کو ہاریوں پر اپنے قبضے کے لئے ایک خطرہ خیال کرتے ہیں' جو جلد ہی ان کی طرح حیثیت اختیار کرنے کی کوشش کریں گے۔ جب ان کی اچھی حالت اور مرتبہ دیکھیں گے۔

انڈین سول سرونٹ مسٹر نذیر احمد جسے حکومت نے پنجاب کی نئی آبادیوں کی سکیم دیکھنے کے لئے بھیجا تھا' اپنی پنجاب کی سیر کے متعلق لکھتا ہے :

"جو دیہہ میں نے پھرے' کسان مطمئن اور خوشحال نظر آئے ہیں۔ ان دیہات اور ان دیہت کے درمیان نمایاں فرق نظر آتا ہے۔ جہاں جاگیرداروں اور سرمایہ داروں کے مزارعے رہتے ہیں' ادھر کسانوں کی حالت خراب اور کمتر ہے۔ جدھر ان

کی زمین نیلامی میں خریدی گئی ہے۔ مختصراً جہاں رقم کی بڑی تعداد کو زمین پر فوقیت دی جاتی ہے' وہاں کھیتوں کی حالت بری ہوتی ہے۔ پیداوار کم ہے۔ دیہات برے حالوں میں ہیں۔ غربت اور افلاس کا دور دورہ ہے اور زندگی کے آثار کم ہیں۔ حالات بہت مختلف ہیں' مگر ان دیہات کو دیکھ کر بہت متاثر ہوا' جہاں گھر صاف ستھرے تھے۔ گھریلو اشیاء وافر تھیں۔ کھیت زرخیز تھے اور جہاں خوشحالی' باہمی اعتماد اور خود اعتمادی سب موجود ہیں ''ادھر پنجاب کے کسانوں کے بارے میں کچھ خیالات یوں ہیں۔''

''سندھ کی نسبت کاشتکاری کا معیار پنجاب میں بلاشبہ بہت بہتر ہے۔ اس کی وجہ پنجابی کاشتکار کی مہم جویانہ طبیعت اور صنعت کی ترقی ہے۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ پنجابی چھوٹی چھوٹی زمینوں کے مالک ہیں۔ اس کا بہترین ممکن استعمال جانتے ہیں۔ پنجابی کاشتکار پانی کی اہمیت سے خوب واقف ہے کہ کس طرح اسے اچھی طرح استعمال میں لایا جا سکتا ہے۔ یہ اس وقت سچ محسوس ہوتا ہے' جب کچھ نہروں میں پانی کی کمی کی شکایت ملنے کے باوجود مقررہ مقدار سے زیادہ پیداوار حاصل ہوتی ہے۔ کاشتکار اپنی فصل کے بارے میں اچھی طرح منصوبہ بندی کرتا ہے' تاکہ زیادہ سے زیادہ رقبہ زیر کاشت لایا جا سکے اور مجھے بتایا گیا ہے کہ کئی علاقوں میں وہ سو فیصد سے زیادہ سالانہ کاشت کر رہے ہیں۔ حتیٰ کہ مالک بھی جو مزارعے کاشتکاری کے لئے رکھتے ہیں' ان کی محنت کے بارے میں شکایت نہیں کرتے۔ یہ مکمل نہ سہی جزوی طور پر تنظیمی برتری کی وجہ سے ہے۔ یہ بھی سچ ہے کہ پنجابی مزارع کتابی قوانین کی رو سے باہر نکالے جانے کے خوف سے آزاد ہے۔ وہ آدھی آمدنی دینے کا ذمہ دار ہے۔ اسی طرح اپنے اوپر ذمہ داری ہونے کی وجہ سے وہ جذبے اور محنت سے کام کرنے پر مجبور ہے۔

سوئٹزرلینڈ میں ہر کسان کے پاس اپنی زمین ہوتی ہے۔ وہ خود ہی کاشت کرتا ہے اور نتائج ''سمونڈی کے سیاسی معاشیات کے مطالعے'' کے مندرجہ ذیل اقتباس سے ظاہر ہیں:

''ہم نے سوئٹزرلینڈ سے سیکھا کہ ہر وہ شخص جو اپنی کاشتکاری سے لطف اٹھاتا ہے' ایک بڑی آبادی کے لئے پیداوار حاصل کر سکتا ہے۔ ادھر پوزیشن کی آزادی

کردار کی آزادی ہے۔ تجارتی تصرف کے لئے حالات آسان ہیں۔ وہ ملک جہاں آب و ہوا سخت ہے' زمین کم زرخیز ہے' جہاں دھند اور موسمی بے قاعدگی کاشتکاروں کی امیدوں پر پانی پھیرتے رہتے ہیں۔ وہاں کاشتکاروں کے لکڑی کے بنے گھر قابل تعریف ہیں۔ جو وسیع و عریض اور اچھی طرح بند ہیں۔ گھر کے اندر بڑے بڑے برآمدے' مختلف خاندانوں کے کمرے علیحدہ علیحدہ ہوتے ہیں۔ ہر کمرے میں صرف ایک بستر ہے اور جس میں بہت سارے پردے لگے ہیں' فرنیچر بھی موجود ہے۔ کپڑوں کی الماریاں بھری ہیں۔ صفائی کا معیار اونچا ہوتا ہے۔ گھر میں غلے کی بڑی مقدار ہے۔ گوشت پنیر اور لکڑی موجود ہے۔ اچھے اچھے مویشی ہیں۔ باغ میں پھلوں کی بہتات ہے۔ ہر کوئی صاف ستھرے اور گرم کپڑے پہنتا ہے۔ ان کی ہر شے اور چہروں سے طاقت اور توانائی ٹپکتی ہے۔"

جرمنی کے چھوٹے جاگیرداروں نے بھی ثابت کیا ہے کہ محنت و مشقت چھوٹے جاگیرداروں کی آزاد ذاتی کوشش سے وجود میں آ سکتی ہے۔ ولیم ہوودری نیش اپنی کتاب "جرمنی کی دیہاتی اور گھریلو زندگی" میں دیہات کے متعلق لکھتا ہے۔

"دیہاتی زندگی میں کسان کا کردار بڑا اہم رہا ہے۔ وہ ملک کی اہم ترین آبادی میں سے ہیں۔ کیونکہ وہ زمین پر قابض ہیں' وہ جس زمین پر کاشت کرتے ہیں اس کے مالک ہوتے ہیں۔ شاید یہی وجہ ہے کہ وہ دنیا کے سب سے محنتی کسان ہیں۔ وہ کاشت جلدی شروع کر کے دیر سے ختم کرتے ہیں۔ کیونکہ ان کو معلوم ہے کہ وہ اپنے واسطے ہی محنت کر رہے ہیں۔ جرمن کاشتکار محنت کرتے ہیں اور ان کی کوئی خاص طلب نہیں ہوتی۔ ہر ایک کے پاس اپنا گھر ہے۔ اپنے باغ جن کے اندر موجود پھلوں کے درختوں سے اتنے پھل لگے ہوتے ہیں کہ وہ پھل ذخیرہ کرنے پر مجبور ہو جاتا ہے ورنہ وہ ضائع ہو جائیں۔ وہ اپنا مالک آپ ہے اور اس کی خاندان سمیت محنت کرنے کی خواہش ہوتی ہے اور انتھک محنت کی شکل میں ہم اس کا اثر دیکھ سکتے ہیں' جو دنیا میں سب سے زیادہ ہے اور اس کی بچت بھی سب سے زیادہ ہوتی ہے۔"

آرتھر ینگ معاشی' سماجی اور اخلاقی برتری کی مالکانہ حقوق کے حق میں مثبت انداز

سے شہادت دیتا ہے اور مزارعہ سسٹم کے خلاف ہے۔ اس کے الفاظ ہیں۔

"چھوٹے جاگیرداروں کی حالت اتنی خراب تھی جتنی کہ سوچی جا سکتی ہے۔ جب کہ اپنی زمین رکھنے والوں کی حالت اتنی اچھی تھی کہ جو تعریف کے قابل ہے۔ یہ بات مسلمہ ہے کہ اپنی زمین کا مالک ہونا مسلسل اور سخت محنت کے لئے مہمیز کی حیثیت رکھتا ہے اور یہ اتنا بڑا اور طاقتور سچ ہے' جس سے انکار ممکن نہیں۔ میں نے کبھی ایسا نہیں دیکھا کہ ساتھ والے دیہات کے آدمیوں کو ملا کر کاشتکاری کا سامان پہاڑیوں کی چوٹی پر لے جایا جائے۔ یہ صرف لینگو ڈاک کی پہاڑیوں میں ہی دیکھنے میں آتا ہے کہ جہاں بندے اپنی پشت پر ٹوکریوں میں مٹی بھر کے وہاں جا رہے ہیں' جہاں قدرت نے حالات موافق نہیں رکھے۔"

مختلف زراعتی ماہروں کے یہ مشاہدے ساری دنیا میں مشہور ہیں کہ جہاں جہاں ملازم رکھے' آدمیوں نے کاشتکاری کی' وہاں غربت' بے اطمینانی اور بری کاشت ہوئی اور جہاں مالکوں یا مستقل رہائشیوں نے زمین کاشت کی' وہاں نتیجہ بہتر پیداوار اور اطمینان کی صورت میں نکلتا ہے۔ آب و ہوا' زمین' تہذیب اور حکومت مختلف ہو سکتے ہیں۔ مگر کاشتکاری کے نظام (زمینداری اور جاگیرداری) قسم میں مختلف نہیں ہو سکتے' خواہ معیار میں مختلف ہوں۔ زمین کا اپنا مالک ہونا ہاری کا پیدائشی حق ہے۔ وہ اس زمین کا انگریز راج سے پہلے کا مالک ہے۔ مسلمان اور ہندوؤں کی حکومت کے دوران انڈیا کے کاشتکار زمینوں کے خود مالک تھے۔ آئین اکبری میں زمیندار کو صرف زمین پر کام کرنے والا کہا گیا ہے اور ایسٹ انڈیا کمپنی کی پانچویں رپورٹ ۱۸۱۳ء میں زمیندار کی تعریف یوں کی گئی ہے "ایک ایسا افسر جو مسلمان حکومت کے دور میں ضلع کے قوانین کی نگرانی کرتا ہے۔"

پٹ انڈیا ایکٹ مزارعوں کو زمین پر پہلا حق دیتا ہے۔ زمین کے بارے میں جہاں تک انڈیا کے آئین اور قانونوں کا تعلق ہے ان کا خلاصہ یوں ہے:

(۱) کاشتکار زمین کا مالک ہے۔

(۲) زمین کے ٹیکس اصل پیداوار کی نسبت سے لاگو ہوں گے۔

ایسٹ انڈیا کمپنی نے دونوں اصولوں کو رد کر دیا' جس کا خاص مقصد کمپنی کے لئے سرمایہ حاصل کرنا تھا۔ مسلمانوں اور ہندوؤں کا زمین کے بارے میں اصول یعنی کھیت اس بندے کی ملکیت ہے' جو اسے پہلے کاشت کرے' نئے حکمران نے رد کر دیا وہ اپنے لئے سرمایہ چاہتے تھے' ان کی دلچسپی محض دولت کے حصول تک محدود تھی۔ انہوں نے یہ مقصد حاصل کرنے کے لئے مزارعوں سے زمین چھین کر سالانہ نیلام عام میں زیادہ بولی لگانے والے کے حوالے کر دی اور وہ بھی لیز پر۔ ان کے لئے یہ کوئی مسئلہ نہ تھا کہ مزارعے جو ایسٹ انڈیا ایکٹ کے تحت زمین کے مالک تھے' قلم کی ایک جنبش سے اسی زمین کے "کامے" بنا دیئے گئے۔ انہوں نے کچھ ظالم زمینداروں کے خون جما دینے والے اصولوں کے ہتھے چڑھا کر مزارعوں کے ہاتھ پیر جکڑ دیئے۔

۱۷۹۳ء میں لارڈ کرزن کے قانون نے مستقل کاشتکاروں کو مزارعہ بنا دیا اور کمیوں کو زمیندار۔ جاگیردار کو کسی کو بھی باہر نکالنے کا حق مل گیا اور مزارعے اس کے رحم و کرم پر چھوڑ دیئے گئے۔ اس چیز نے زراعت کے ساتھ تعلق رکھنے والوں میں بے اطمینانی پھیلا دی' چنانچہ پھر سرکار نے مزارعوں کو جاگیرداروں سے بچانے کے لئے کچھ اقدامات کئے' جن میں مدت کی ضمانت اور لگان اور دوسرے غیر قانونی محصولات کی اچانک زیادتی سے بچاؤ شامل تھے۔ ۱۸۵۹ء کا پہلا ایکٹ اور ایسٹ انڈیا بنگال کا ۱۸۸۵ء کا مزارع ایکٹ اس پالیسی کی شروعات تھے۔ مزارعوں کو بھی کچھ حقوق دیئے گئے اور کسی وقت باہر نکالے جانے سے تحفظ دیا گیا۔ ۱۹۲۸ء اور ۱۹۳۸ء کے ایکٹ میں کچھ اور حقوق دیئے گئے۔ اسی طرح آگرہ میں ۱۸۵۹ء میں ایک ایسا حکم جاری ہوا' جن کے باعث ایک سرزمین پر بارہ سال سے زیادہ مدت قبضہ رکھنے والے کو مالکانہ حقوق دے دیئے گئے۔ ۱۹۲۱ء اور ۱۹۲۶ء میں کچھ اور ایکٹ پاس ہوئے' جن میں مزارعوں کو حقوق دیئے گئے ماسوائے ان کے جو زمینداروں کی ذاتی جاگیر پر کام کر رہے تھے۔ اودھ میں ۱۸۸۶ء کے رینٹ ایکٹ میں بھی یہی باتیں شامل کی گئیں۔ یوپی میں ۱۹۳۶ء میں ایک ایکٹ پاس کیا گیا' جس کے تحت آگرہ اور اودھ کے مزارعوں کے متعلق قوانین کی اصلاح کی گئی۔ اس کے تحت سارے عام مزارعوں کو وراثتی مزارعوں کی حیثیت

دے دی گئی اور بیگار اور ابواب کی ممانعت کر دی گئی۔ بنگال اور اڑیسہ میں ۱۸۵۹ء میں بنگال ایکٹ اور مزارع ایکٹ لاگو کر دیئے گئے۔ ۱۹۰۸ء میں مدراس سٹیٹ ایکٹ کے تحت ان سارے مزارعوں کو مستقل اور وراثتی حق مل گیا' جن کے پاس زمین تھی یا بعد میں زمینداروں نے ان کے پاس زمین ہونے کی تصدیق کی۔ ۱۹۳۵ء میں کانگریسی وزارت نے زمین پر مزارعوں کے حقوق کو تسلیم کرنے کا بل پیش کیا۔

مندرجہ بالا سروے بتاتا ہے کہ سارے زمینداری صوبوں میں ترقی متوازی لائنوں پر کی گئی۔ ان سب میں مزارعوں کی ایک خاص جماعت' یعنی قابض مزارعوں کی حیثیت کو تسلیم کیا گیا اور یو پی میں تو غیر قابض مزارعوں کو بھی زندگی بھر کی مدت دی گئی ہے۔ عجیب بات ہے کہ سندھ میں مزارعوں کو اس قسم کے حقوق دینے کے لئے کوئی قرارداد پاس نہیں ہوئی۔ جون ۱۹۴۳ء میں حکومت نے ایک کمیٹی قائم کی تھی جس نے ۱۹۴۵ء کے آخری مہینوں میں اپنی رپورٹ پیش کرتے ہوئے حکومت کے آگے سفارش کی تھی کہ ہاریوں کو یہ حقوق ملنے چاہئیں۔ مجھے نہیں پتا کہ حکومت نے اس پر کیا فیصلہ کیا' مگر ابھی تک اس رپورٹ پر اس نے کوئی عمل نہیں کیا اور ۱۹۴۷ء میں ایک اور کمیٹی بنائی' جس کا میں بھی رکن تھا۔ اس کمیٹی کی اکثریتی رپورٹ نے ایک قدم پیچھے جاتے ہوئے مزارعوں کے قانون کی مخالفت اس بناء پر کی کہ ہاریوں کو مستقل حقوق دے کر ہاریوں کا معیار زندگی اونچا کئے بغیر اور زراعتی معیار اپ گریڈ کئے بغیر ہم غیر ضروری طور پر دیہاتی معیشت کو نقصان پہنچائیں گے۔ اکثریتی رپورٹ نے مسٹر دیال مل کے اختلافی نوٹ کی حمایت کی ہے۔ اس نوٹ میں مزارعوں کو دیئے جانے والے سارے حقوق پر تفصیلی بحث کی گئی ہے۔ خاص بحث اس اکثر دہرائی جانے والی بات پر ہے کہ سندھ میں حالات دوسرے صوبوں سے مختلف ہیں' جن میں مزارعوں کا قانون موجود ہے۔ یہ فرق دریافت کرنے کے لئے میں نے اپنی انکوائریوں میں نوٹ کیا کہ یہ صرف ایک ضمنی راستہ ہے۔ اصل میں سندھ اور دوسرے کسی علاقے کے حالات میں فرق نہیں۔ زمین' پانی اور انسان ہر جگہ ہیں اور برصغیر کے کئی علاقوں میں بٹائی کا نظام چلتا ہے۔

اکثریتی کمیٹی کی رپورٹ میں مزارعوں کے قانون کے خلاف جو اعتراضات کئے گئے ہیں وہی ان سب صوبوں میں کئے گئے تھے۔ جہاں اب یہ نظام نافذ ہے وہاں ان اعتراضات کو کوئی اہمیت نہیں دی گئی۔ مزارعوں کا قانون ان کی حالت سدھارنے کے لئے پہلا قانون سمجھا گیا ہے۔ سندھ میں تو ہم نے مزارعوں کو چھوٹی چھوٹی سہولتیں نہیں دیں جو دوسرے صوبوں میں ان کو ۷۵ سال پہلے مل گئی تھیں۔ مزارعوں کے قانون کی مخالفت کرنے والوں کے نظریئے بھی اس راہ میں رکاوٹ ہیں۔ جن میں زمیندار کو باہر نکال کے کھیت کاشتکاروں کو دینا شامل ہیں۔ اعتراضات تو بہت ہوتے ہیں' مگر اخلاص اور حقیقت سے عاری ہوتے ہیں اور انصاف کے نظریئے کو بھی رد کرتے ہیں۔

یہ قانون جو ہندوستان کے مزارعوں کو فائدہ دینے کے لئے بنائے گئے ہیں۔ ان مزارعوں کے لئے بے فائدہ ثابت ہوئے ہیں جو ان پڑھ اور جاہل ہیں اور اس طرح ان کے حقوق کا دفاع نہیں کر رہے۔ جاگیردار غیر قانونی ابواب لگاتے تھے اور کاشتکاروں کو مقدمہ لڑنے کی کوئی راہ نہ ملتی تھی۔ یہ قانون زمینداروں کا خود ایجاد کردہ تھا جو ہر لیز کے انتقال یا تجدید پر نذرانہ لیتے تھے اور ایک قسم کا "پگڑی سسٹم" بن گیا تھا۔ جو آج کل گھر لیتے ہوئے کراچی میں چلتا ہے' مگر ان باتوں سے سرکار کی اچھی نیت پر کوئی فرق نہیں پڑتا۔ جو مزارعوں کے لئے بہتر کرنے کی کوشش کر رہی ہے اور کئی قسم کی قراردادیں پرانی قراردادوں کی اصلاح اور خرابیاں دور کرنے کے لئے پاس کی جا رہی ہیں۔ اس کام پر بہت وقت لگا ہے اور اب پاکستان اور انڈیا کے بہت سے صوبوں میں محسوس ہونے لگا ہے کہ اس کا حل مزارعوں کے قانون میں نہیں' زمینداری نظام کے خلاف جو عام نفرت موجو ہے ہر طرف اس کی منسوخی کی خواہش کی جاتی ہے۔ اکثریتی رپورٹ حالانکہ تسلیم کرتی ہے کہ مدت کی غیر یقینی ہاریوں میں بے اطمینانی کی بڑی وجہ ہے' مگر بات یہ ہے کہ مدت کے لئے مستقل حقوق دے کر بھی مسئلہ حل نہیں ہوتا۔

"زمینداروں کی ایک اقلیت ہے جو ہاریوں کو غلام سمجھ کر ہر حکم منوانے کی

کوشش کرتی ہے' چاہے وہ نامناسب ہوں۔ باہر نکالنے کی دھمکی ہاریوں کو زمیندار کی ہر بات ماننے پر مجبور کرتی ہے۔ ان حالات میں ہاری جسے زمین کے مستقل حقوق مل گئے تو جس زمین پر وہ کاشت کرے گا' زمیندار دوسرے معاملوں میں اسے اتنا پریشان کرے گا کہ وہ خود ہی ان حقوق سے دستبردار ہو جائے گا۔"

ہاری کمیٹی کا یہ نظریہ میرے نظریئے سے ہم آہنگ ہے کہ مزارعے کی کمزور پوزیشن اسے قانون کی طرف سے دیئے گئے حقوق کی برآمدگی سے روکتی ہے' مگر مجھے حیرانی اس بات پر ہے کہ کمیٹی نے یہ حقیقت سامنے نہیں رکھی کہ کیوں وہ بٹائی سسٹم کو باقاعدہ کرنا چاہے گی۔ اگر مزارعوں کے حقوق سے فائدہ حاصل کرنے کی ہاری میں کمزور پوزیشن کی وجہ سے جرات نہیں تو ایک باقاعدہ بٹائی سسٹم کے تحت اس کے لئے کچھ اور حق حاصل کرنا مزید ناممکن نہیں ہو گا۔ جبکہ وہ صرف ایک مرضی کے تحت کام کرنے والا مزارع ہے۔

## IV

قرآن کا زمین کی ملکیت کے بارے میں قانون بلاشبہ "کسان خود مالک" کے حق میں ہے اور چند ادوار کو چھوڑ کر قرآن کے اس بارے میں اصول مسلمانوں کی اسلامی تاریخ میں کبھی بھی استعمال نہیں کئے گئے۔ سرمایہ دار طبقے نے قرآنی قانون اس طرح استعمال کئے جو ان کے مفاد میں تھے اور استحصال کی راہ میں رکاوٹ نہ تھے۔ یہ استحصال نبی پاکؐ کی وفات کے فوراً بعد شروع ہوا اور اب اسلام کے نام پر استحصال صدیوں سے جاری ہے اور اب یہ اس مرحلہ پر پہنچ گیا ہے کہ اسلام کے مخالف اسے پہچاننے لگ پڑے ہیں۔ کمیونسٹ اس موقع کا بھرپور فائدہ اٹھا رہے ہیں اور کمیونزم کی لہر استحصال کے ہاتھوں روندے ہوئے آدمیوں کے مذہبی خیالات کو ہلا رہی ہے۔ ان غریبوں کو کہا جاتا ہے "تمہارا اپنا خدا ہے' رسولؐ ہے' قرآن ہے' مولوی اور مساجد ہیں' مگر یہ سب تمہاری بھوک اور مشکل حل کرنے کے لئے کیا مدد کر سکتے ہیں" یہ تمہیں عزت داروں کے مقابلے میں لانے کے کیا کر سکتے ہیں۔ اسلام کا مساوات کا

درس ایک دھوکا ہے یہ تمہیں ماتحت رکھنے کا جال ہے۔ اسے واضح کرنے کے لئے وہ سماجی بے انصافی کی کچھ سامنے کی مثالیں رکھتے ہیں۔ یہ سوچ لوگوں کے اعتماد کی جڑوں کو نقصان پہنچا رہی ہے اور ان میں سے کچھ سوچتے ہیں کہ کیا واقعی اسلام ان کی بنیادی مشکلات' بھوک اور غربت اور کے مسائل حل کر سکتا ہے۔ دنیا کے چاروں طرف مذہب اب کئی معاشی مسئلوں کے طاقتور اثر کا سامنا کر رہا ہے اور پاکستان میں بھی یہی حال ہے۔ اسلام ہمارے معاشی مسئلوں کا اطمینان بخش حل بتاتا ہے' مگر بدقسمتی سے مسلمانوں میں زیادہ خودمختاری کی دلچسپی اسلامی اصولوں کی بہتر ترجمانی نہیں کرتی۔ عقلمند اور دور اندیش مسلمان محسوس کرتے ہیں کہ اگر آج کے دور میں بھوک اور بدحالی جیسے مسائل کا حل تلاش نہ کیا گیا تو خدانخواستہ اسلام کا بھی وہی حال ہو جائے گا جو انقلاب روس سے پہلے ادھر کے مذہب کا ہوا تھا جو مقبول عام تھا۔ چنانچہ اگر ہم اپنے معاشی مسائل کا اسلامی طریقے سے حل نہ پا سکے تو نہ صرف ہم پاکستان بلکہ اسلام کے وجود کو بھی خطرے میں ڈال دیں گے۔

قرآن زمینداری نظام کی حمایت نہیں کرتا۔ اس کا نچوڑ یہ ہے کہ زمین سارے اصل وارثوں کے درمیان مساوی تقسیم ہو۔ قرآن ذاتی جاگیر کی بھی اجازت نہیں دیتا کہ زمین کا اصل مالک خدا ہے اور وہی سب کا رکھوالا ہے:

"حضرت موسیٰؑ نے اپنے لوگوں کو کہا کہ اللہ سے ہی مدد مانگو اور صبر و تحمل سے انتظار کرو۔ کیونکہ زمین اللہ کی ہے اور وہ جسے چاہتا ہے بادشاہی دے دیتا ہے اور اچھے لوگوں کا اچھا ہی انجام ہے" (سورۃ ۷۔۱۲۸)

اور اللہ نے زمین لوگوں کی بھلائی کے لئے بنائی' تاکہ وہ اس کے پھلوں اور پیداوار سے لطف اٹھا سکیں۔

"اور یہی وہ ذات (اللہ) ہے' جس نے زمین پھیلا دی ہے' تاکہ اس کی مخلوق فائدہ اٹھا سکے۔ یہاں پھل اور کھجوریں ہیں اور کھجوروں پر غلاف" (س ۵۵۔ ۱۰' ۱۱)

ہر ایک کو غذا مہیا کرنے کا ذمہ دار اللہ ہے جو کہ خالق ہے۔ ہر چیز جو زمین پر ہے قادر مطلق نے بنائی ہے' تاکہ نسل انسانی کی فلاح ہو سکے۔

"دنیا کی ہر مخلوق رزق کے لئے اللہ ہی پر انحصار کرتی ہے" (س ۱۱-٦)
"اور یہی وہ (اللہ) ہے' جس نے تمہارے لئے دنیا پر موجود ہر شے تخلیق کی"
(س ۲-۲۹۲)

دنیا کی ہر چیز پر سارے بندوں کا برابر حق ہے۔

"اس نے زمین پر پہاڑ بنائے جو مضبوطی سے کھڑے ہیں اور زمین کے اندر برکت رکھی اور چار دن میں اس کے وسیلے بنائے جو ضرورت مند برابر برابر تقسیم کر لیں"

زمین پر سب کا برابر حق ہے' تاکہ معاشرے کا زیادہ سے زیادہ بھلا ہو سکے اور زمین پر کچھ لوگوں کا قبضہ اور کنٹرول اور لوگوں کی اکثریت کی بے دخلی قرآنی قانون کے خلاف ہے۔ کوئی بھی زمین کا اکیلا مالک نہیں' نہ ہی دعویٰ کر سکتا ہے' نہ ہی زمین پر دینے کا حق رکھتا ہے۔ خدا نے زمین رزق کمانے کے لئے بنائی ہے اور اگر کسی نے اپنی محنت سے زمین کے کسی ٹکڑے پر کاشتکاری کی ہے تو وہ ہی اس کا اصل مالک ہے اور جب تک وہ وہاں پر کاشت کرتا ہے اسے اس کے قبضے سے کوئی بے دخل نہیں کر سکتا۔

"جو کچھ بھی مرد یا عورت کمائیں ان کی اپنی ملکیت ہے۔" (س ۴-۳۲)

اکتساب' ملکیت کا اصول ہے۔ یہ اصول زمین کی ملکیت پر لاگو ہوتا ہے۔ ایک بندہ اتنی زمین ہی رکھ سکتا ہے' جتنی پر وہ کاشتکاری کر سکے اور اگر یہی اصول رہے تو یہ ملکیت وراثتی بھی ہو سکتا ہے۔ روزی کمانے کے ذریعے اللہ نے بنائے ہیں اور ہر ایک کو رزق کمانے کے لئے اپنی محنت بروئے کار لانے کی اجازت ہے۔ قدرت کا قانون ہے کہ انسان کو اتنا ہی ملتا ہے جس کے لئے وہ محنت کرے۔

بالکل جس طرح بندے بندے میں جسمانی اور ذہنی صلاحیتوں کا فرق ہوتا ہے۔ ان کی روزی کمانے کی صلاحیت بھی مختلف ہوتی ہے۔

"خدا نے تمہیں ایک دوسرے سے جدا کر دیا ہے اور روزی کمانے کی صلاحیتوں کے ساتھ (کچھ آدمی دوسروں سے زیادہ کما سکتے ہیں) اور جن کو بڑائی دی وہ فالتو مال

ضرورت مندوں میں تقسیم کر دیتے ہیں اور روزی میں ہر ایک کا برابر حصہ ہے۔ کیا یہ
وہی لوگ نہیں جو اللہ کے فضل سے منکر ہیں!" (س ۱۶۔۷۱)

یہ بات صاف ہے کہ قرآن بھی تسلیم کرتا ہے کہ روزی کمانے کی صلاحیت رکھنے
میں لوگ ایک جیسے نہیں۔ کچھ لوگوں کے پاس زیادہ ہوتا ہے اور کچھ کے پاس کم۔

مگر قرآن وہ صورت نہیں مانتا کہ کچھ کے پاس ضرورت سے بہت زیادہ ہو اور
کچھ کے پاس بالکل نہیں۔ قرآن' اللہ کی بنائی دنیا میں ہر وسیلے سے زندگی کی ضرورتیں
حاصل کرنے کا حق دیتا ہے۔ خواہ وہ طاقتور ہو یا کمزور' صحت مند ہو یا بیمار' معذور ہو
یا قابل' امیر ہو یا غریب جب تک وہ زندہ ہے بطور انسان اللہ کی دی ہر چیز سے رزق
یا ضرورت کی اشیاء حاصل کر سکتا ہے۔

قرآن کی رو سے رزق کے ذریعے اس زمین پر ہر ایک کے لئے مساوی ہیں اور
اگر کوئی ضرورت سے زیادہ کما لیتا ہے تو اسے بطور صدقہ ضرورت مند لوگوں کو جو کسی
معذوری کے سبب کمانے سے معذور ہیں' دینے کے پابند ہیں۔

اس قرآنی اصول کا ماخذ یہ ہے کہ ساری انسانیت ایک مشترکہ خاندان کی طرح
ہے' جس کا ہر فرد دوسرے کی بھلائی سے گہرا واسطہ رکھتا ہے۔ ایک زندگی کے مختلف
شعبوں میں کام کرتے ہیں اور کم و بیش اپنی صلاحیتوں کے مطابق کماتے ہیں اور
حالانکہ امیر بندے ضرورت سے زیادہ سب کچھ ہی غریبوں کو نہیں دیتے' مگر پھر بھی ان
کی مدد سے غافل نہیں رہ سکتے کہ وہ بھوکے مر جائیں۔ ہر ایک کا اپنی کمائی پر پورا حق
ہے' مگر پھر بھی ان کا فرض بنتا ہے کہ کم یا زیادہ جو بھی ہو سکے ایک مشترکہ فنڈ میں
جمع کرا دیں' تاکہ ہر کوئی زندگی کی ضرورتیں پوری کر سکے" (ترجمان القرآن۔ حصہ
دوم)

مولانا ابوالکلام آزاد جو قرآن کے ایک مشہور ترجمان تھے۔ ان کا اوپر بیان کیا گیا
اقتباس صحیح طرح بتاتا ہے کہ اللہ کے دیئے رزق کے وسیلوں میں ہر ایک کا برابر حق
ہے۔ کانوں میں' جائیداد میں پانی' جنگل ہر جگہ ہر ایک کا حق ہے' اگر کوئی شخص زمین
کے ایک بڑے حصے پر قبضہ جما کر رکھے اور دوسروں کو اللہ کی زمین پر رزق سے محروم

کر دے تو قرآن کی رو سے اس کا یہ قبضہ ناجائز ہے۔ یہ مختصراً قرآن کا قانون ہے۔
میں نے پہلے بھی اشارہ کیا ہے کہ ماضی کے مسلمانوں نے جو طور طریقے اپنائے تھے وہ
ناجائز تھے اور قرآنی قانون کی نفی کرتے ہیں اور ہماری بدقسمتی ہے کہ یہ طور طریقے
ہم میں رچ بس گئے ہیں اور اسلامی قدروں کو پس پشت ڈال دیا گیا ہے۔ قرآن کا
قانون آخری ہے، مگر زیادہ مسلمان تصدیق کے لئے حدیثیں دیکھتے ہیں اور اسلامی
تاریخ کا حوالہ دیتے ہیں۔ میں بااعتماد ذرائع کی کچھ اور شہادتوں کا حوالہ دے رہا ہوں
جن میں بتایا گیا ہے کہ زمینداری سسٹم کو اسلام پسند نہیں کرتا۔

"ایک شخص جس کے پاس زمین کا ٹکڑا ہے، اس پر خود کاشت کرے اور اسے
بے کار نہ رہنے دے۔ اگر وہ خود کاشت نہ کرے اور نہ ہی کسی اور کو کاشت کرنے
دے اور اسے اپنے ہی پاس ہی رکھے تو وہ شخص ہم نہیں چاہتے" (صحیح بخاری)

حدیث کا آخری فقرہ ایک شخص کے غیرپسندیدہ کام پر ناراضگی کا اظہار ہے۔ کہنے
کا مقصد یہ ہے کہ اگر وہ زمین، کاشتکاری کے لئے کسی دوسرے کے حوالے نہیں کرتا
نہ ہی خود کرتا ہے تو بے شک وہ زمین اپنے پاس ہی رکھے، وہ ناپسندیدہ شخص ہے اور
اپنے پاس صرف اتنی زمین رکھنی چاہئے، جتنی کاشت کی جا سکے۔ یہ حدیث کچھ اضافے
کے ساتھ نقل کی گئی ہے، اگر دوسرا بندہ لینے سے انکار کر دے تو پھر وہ زمین اپنے
پاس رکھ سکتا ہے۔

دوسرے لفظوں میں اگر زمین کے مالک نے کسی دوسرے کو زمین مفت دینے کی
پیش کش کی اور دوسرے نے اسے مفت لینے کی بجائے ادھار پر لینے کو فوقیت دی تو
بہتر یہی ہے کہ مالک زمین لیز یا ادھار دینے کی بجائے اپنے پاس ہی رکھے۔ حضورؐ نے
لیز یا ادھار زمین دینے پر منع فرمایا۔ اسی وجہ سے عبداللہ عمرؓ نے جب امیر معاویہؓ کے
زمانے میں یہ حدیث سنی جب مسلمانوں پر سرمایہ دارانہ نظام غالب آ رہا تھا تو انہوں
نے زمین لیز یا ادھار پر دینے پر پابندی عائد کر دی۔ حضورؐ کی ایک اور روایت امام
بخاری کے ذریعے یوں ہے کہ رافعہ بن خدیجہ کا کہنا ہے ان کے چچا زہیر بن رافعہ نے
ایک دفعہ بتایا کہ حضورؐ نے ایک دفعہ بہت منافع بخش کاروبار سے منع فرمایا۔ راف

کے بقول حضورؐ کے فرمان انصاف پسند ہیں۔ ایک دفعہ زہیرؓ کو حضورؐ نے بلایا اور پوچھا کہ وہ اپنی زمین کے متعلق کیا کر رہے تھے۔ انہوں نے بتایا کہ وہ اپنی زمین کو جو اور کھجوروں کے کچھ حصوں سمیت چوتھے حصے کو لیز پر دے رہے تھے۔ حضورؐ نے فرمایا کہ ایسا نہ کرو یا اسے خود کاشت کرو یا کسی دوسرے شخص کو کاشت کرنے کے لئے دو (بغیر ادھار کے) نہیں تو اپنے پاس ہی رکھو۔ حضورؐ کے اس فرمان کی نسبت سے حضرت عمرؓ نے حضورؐ کے ایک ساتھی سے ان کی زمین کا وہ حصہ لے لیا جو کاشت نہیں کیا جا رہا تھا اور اسے ضرورت مندوں کے درمیان تقسیم کر دیا۔ حضرت امام اعظمؒ جن کے ساری دنیا میں سب سے زیادہ پیروکار ہیں' نے زمین کو ادھار یا لیز پر دینے سے منع کیا۔ امام اعظمؒ کے اس نظریئے کی اس لحاظ سے تعریف کی جانی چاہئے کہ بعد میں زمینداری نظام کے تحت کاشتکاری سے کاشتکاروں میں غربت اور بدحالی اس حد تک پھیل گئی کہ چھٹی صدی ہجری میں ابن الطین نے کہا:۔

"ہمارا آج کا مشاہدہ ہے کہ سب سے بدحال اور مشکلات کا شکار کاشتکاروں کا طبقہ ہے" (فلسفہ عمرانیات ١١٦) امام الہند شاہ ولی اللہ دہلوی نے زمینداری نظام کی مخالفت کی' کیونکہ ان کے خیال میں یہ نظام غیر مساواتی تھا اور بندے بندے کے درمیان جھگڑے کی بنیاد تھا۔ مسلمان مذہبی عالم اور شاہ ولی اللہ کے فلسفے کے بڑے ترجمان مولانا عبیداللہ سندھی نے "حجتہ البالغہ" میں اپنا تبصرہ دیتے ہوئے کہا کہ "ہم امام حنیفہ کے پیروکار ہیں جنہوں نے زمین یا ادھار دینے یا لیز پر دینے سے منع کیا ہے۔ ان کے نزدیک ایک شخص صرف اس زمین کا مالک ہے جہاں کاشت کرے۔ اصل میں زمین کو لیز پر دینے کا نظام ناانصافی کی طرف لے جاتا ہے اور جاگیردار اپنی جاگیر کو وسیع کرنے کے لئے مزارعوں سے گدھوں اور بیلوں جتنا کام لیتے ہیں۔ ان کے لئے ان کے دل میں کوئی رحم نہیں ہوتا اور وہ انہیں بھوکا مارتے ہیں۔ (فلسفہ عمرانیات و معاشیات صفحہ ١١٨)

عراق فتح کئے جانے پر فتح کی گئی زمین ٹھکانے لگانے کا مسئلہ پیدا ہوا۔ غازیوں نے اس میں اپنے حصے کا دعویٰ کیا' مگر حضرت عمرؓ نے مالک کسان سے زمین لینے سے انکار

کر دیا۔ بعد میں اس زمین کو "وقف" قرار دے کر عام مسلمانوں کے فائدے کے لئے وقف کر دیا گیا۔ امام ابو یوسف کا حوالہ اس لحاظ سے دیا جاتا ہے کہ وہ زمین لیز پر یا ادھار دینے کا حمایتی تھا۔ وہ ہارون رشید کے دور کا قاضی تھا' جس کا دور سامراجی نظام کی بلندی کا دور تھا اور امام یوسف کے لئے یہ یقین کہ زمین لیز پر نہ دی جائے' ممکن نہ تھا۔ ان کے استاد امام اعظمؒ قرآنی نظریئے کی نسبت سے اپنا نظریہ رکھتے تھے۔ حقیقتاً امیر معاویہؓ کے عروج کے دور میں سرمایہ داری اور سامراجیت مسلم معاشرے میں پوری قوت سے شامل ہو گئی۔

جہاں تک زمین کی ملکیت کا تعلق ہے امام الہند شاہ ولی اللہ اپنی تاریخی کتاب "حجتہ البالغہ" میں کہتے ہیں:

"اس میں شک کی ضرورت نہیں کہ ساری زمین اللہ کی ملکیت ہے' مگر اللہ نے بندوں کو زمین اور اس کی پیداوار استعمال کرنے کی اجازت دی ہے۔ اس لئے لوگ لالچی بن گئے ہیں (اور اپنی جاگیر پھیلانے کی سوچتے ہیں) اس وقت قانون بنایا گیا کہ جو شخص سب سے پہلے زمین کے کسی حصے پر قبضہ کرے گا' اس وقت تک اس کا مالک ہو گا جب تک یہ کسی دوسرے کے لئے باعث تکلیف نہ ہو۔ زمین تو مسجد یا سرائے کی طرح ہے جو ہر ایک کے لئے کھلی ہیں ہر ایک ان کا حصہ دار ہے جو پہلے آئے اس کی ملکیت ہیں (یہ بات واضح ہو کہ ایک بندے کو اتنے حصے پر قبضے کا حق ہے جتنے پر وہ رہ سکے اور اس سے زائد نہیں) ایک شخص کا زمین پر قبضے کا مطلب ہے کہ اس کے لئے زمین کا استعمال کرنے کا پہلا حق ہے۔"

امام عبدالعزیز' شاہ ولی اللہ کے بیٹے نے بھی زمینداری نظام کے خلاف رائے دی (فتاویٰ عزیز۔ جلد اول) ان کا نظریہ یہ ہے کہ انڈیا کی زمین سارے مسلمانوں کی جاگیر ہے اور یہ بیت المال کی ملکیت ہے۔ نہ تو کسی فرد کی اور نہ زمیندار کی ملکیت ہے۔"

اگر سرمایہ دار اور طاقت والے لوگ بے زمین لوگوں کو زمین دینے سے انکاری ہیں تو یہ حکومت کی ذمہ داری ہے کہ وہ طاقت کے زور سے ان کی زمین لے او غریب بے زمینوں میں تقسیم کرے' کیونکہ ان سرمایہ داروں کے پاس فالتو زمین ۔

اور اللہ کے دیئے ہوئے وسیلوں سے استفادہ کرنا ہر ایک کا پیدائشی حق ہے۔ اور اگر وہ زمین بڑھانے کے دعوئ دار ہیں' جس کی وجہ سے کوئی بات ان پر اثر نہیں کرتی تو حکومت سے متعلقہ افراد کا بھی فرض ہے کہ ایک امیر باپ یا خاوند کو مجبور کرے کہ وہ اپنے غریب بیٹے یا بیوی کو جائیداد میں سے حصہ دیں۔ ہر ملک اپنی دولت اور پیداوار کی مساوی تقسیم کا ذمہ دار ہے۔

مسلمان تاریخ کے کچھ واقعات بتاتے ہیں کہ مسلمانوں نے صرف مزارعوں کی ہمدردیا جیت کر ہی ساری دنیا پر حکومت قائم کی اور جاگیرداری کے قلعے تباہ کئے۔ حضورؐ کی وفات کی ایک صدی کے اندر اندر اسلام یورپ ایشیا اور افریقہ کے بہت سے ممالک میں پھیل گیا۔ فارس اور روم کی حکومتوں نے حضرت عمرؓ کی خلافت میں شکست تسلیم کی۔ اس کی بنیاد کیا تھی؟ یہی کہ تعلیمات محمدیؐ جو صرف دس سال کی مدت پر محیط تھیں نے رنگ اور نسل کی تمیز ختم کر دی' انہوں نے جاگیرداری کے بت پاش پاش کر دیئے اور کسانوں کو ہی مالک بنا دیا۔ مسٹر امیر علی نے سپین پر مسلمانوں کی حکومت کے بارے میں لکھا ہے:

"مسلمانوں کی فتح کا سب سے اچھا اثر چھوٹے طبقے پر پڑا۔ پہلے ان سے پالتو جانوروں سے برا سلوک کیا جاتا تھا۔ اب ان کو انسانوں کا درجہ دے دیا گیا۔ غلام اور مزارعے جن جاگیروں پر کام کرتے تھے' آزاد کر کے زمینوں کے مالک بنا دیئے گئے۔ تاکہ وہ خود کما کھا سکیں۔ زمین میں ان کی ہی ملکیت قرار دے دی گئی۔"

جب فارس کی سلطنت مسلمانوں کے ہاتھ آ رہی تھی تو حضرت علیؓ کے مشورے پر ایک بڑا سروے کیا گیا۔ کسانوں کے بوجھ ہلکے کئے گئے اور ان کو زمین کے مالکانہ حقوق دیئے گئے۔ زمین کی فروخت پر پابندی عائد کر دی گئی' تاکہ آبائی جاگیر کو بچایا جا سکے۔ حضرت عمرؓ کے بارے میں امیر علی لکھتے ہیں:

"اک دور اندیش حکمران کی طرح انہوں نے محسوس کیا کہ سلطنت کی مادی ترقی اور استحکام زرعی طبقے کو خوشحال کر کے حاصل کیا جا سکتا ہے۔ اس مقصد کے لئے انہوں نے جاگیر کی فروخت سے منع کیا اور فتح کئے گئے علاقوں میں زراعتی زمین کی

فروخت پر پابندی لگا دی۔ عربوں کے حملے سے بچنے کے لئے انہوں نے حکم دیا کہ کوئی عربی بھی زمین کے مالک سے زمین نہیں لے گا۔ فاتح ملکوں کا نظام چلانے کے لئے' کسانوں کی ترقی اور تجارت پر بار بار زور دیا گیا"

## V

میں نے پچھلے باب میں بتایا ہے کہ کس طرح اسلام نے بڑے پیانے پر زمین کی ملکیت سے منع کیا ہے اور ادھار یا لیز پر زمین دینے سے منع کیا ہے اور ایک شخص اتنی ہی زمین رکھ سکتا ہے جتنی کہ وہ کاشت کر سکے۔ دوسرے لفظوں میں کاشتکار اور زمین کا قابض زمین کا مالک ہوتا ہے۔ یہ اصول جو قرآن کا بیان کردہ ہے' یورپی معاشرہ میں زراعتی اور زمین کی ترقی کے مسئلے حل کرنے کے لئے استعمال کیا جا رہا ہے۔ روس کے سوا تمام یورپی ممالک میں زرعی اصلاحات کا ایک مقصد کسانوں کے لئے کھیت قائم کرنا ہے' تاکہ وہ اپنے خاندان کو سہارا دے سکیں۔ کسانوں کا معیار اوپر کرنے کے لئے جو اقدامات کئے گئے ہیں' ان میں بڑی جاگیروں کی بے دخلی' ملکیتی اشیاء کی مضبوطی' زمین خریدنے کے لئے کاشتکارو کو سہولتیں' جائیداد بیچنے یا رہن رکھنے پر پابندی اور اسی طرح کے دوسرے اقدامات کا مقصد زندگی کا معیار اوپر کرنا اور کسان کے لئے باعزت وجود برقرار رکھنا شامل ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ چھوٹی جاگیروں پر میکانی کاشت نہیں ہو سکتی اور اسی لئے "کسان خود مالک" کے اصول کو برتری دیتے ہوئے بڑے کھیت جن کا کنٹرول مرکزی ہو' ہونے چاہئیں۔ کسانوں کے بڑے بڑے کھیت ساری دنیا میں مقبول عام ہیں۔ ایک ماہر "کارل برانڈٹ" کے خیالات میں حوالے کے طور پر پیش کر رہا ہوں۔ وہ سٹینڈ فورڈ یونیورسٹی میں زراعت کا پروفیسر ہے' "دنیا کی زراعت کی تعمیر نو" میں لکھتا ہے:

"ایک دیہاتی معاشرہ اپنے ملک کے لئے باعث تسکین ہو سکتا ہے اور معیار زندگی بلند کر سکتا ہے۔ اگر کاشتکاری میں آزادی ہو' جس طرح کہ ذاتی جاگیر میں ہوتی ہے۔ وہ اپنے ہنر اور کوشش سے زیادہ سے زیادہ روزی کما سکتا ہے' بجائے اس کے

کہ وہ بے زمین دیہاتی ہوں جو اپنے فورمین اور منیجر کی بات مانیں اور بطور شخصی طاقت کے استعمال ہوں اور جہاں ان کو محدود قابلیتیں استعمال کرنے کی آزادی ہو۔ ابھی تک یہ ثابت نہیں ہوا کہ اگر ایک جیسے مواقع دیئے جائیں تو خاندانی کاشتکاری کو پیداوار مات دے سکتی ہے اور بڑے بڑے کھیتوں کی تیکنیکی اور معاشی صلاحیت متاثر ہوتی ہے۔ چاہے وہ ذاتی ہوں یا کسی دوسرے کے ہاتھوں چلائی جاگیریں' کارپوریشنیں یا اجتماعی فارم' دنیا میں کسی بھی جگہ ایسے قابل اور منافع بخش فارم نہیں ملیں گے' جو کبھی اپنے مزدوروں کو رہائشی سہولتیں دیں یا اپنے دیہاتی وجود میں ان کو اصل آمدنی اور دوسری عام سہولتیں دیں' جس طرح کہ یورپ اور امریکہ کے لاکھوں خاندانی فارم دیتے ہیں۔ یہ نظریہ یہ نہیں کہتا کہ سارے خاندانی فارم بڑے سکیل فارموں کی نسبت زیادہ پیداوار یا سہولتیں دیتے ہیں۔ اصل میں بعض گنجان آباد ممالک میں کچھ ایسے بڑے بڑے رقبے ہیں جہاں خاندانی کسان بدحالی میں رہتا ہے اور محدود سہولتیں رکھتا ہے' جس کے مقابلے میں بہت سی بڑی جاگیروں کی پیداوار بہت زیادہ ہوتی ہے اور جہاں ان کے کارکنوں کی حالت بھی بہتر ہے۔ یہ حالات بڑے سکیل کے فارموں کی سماجی اور معاشی گرفت کی وجہ سے ہیں اور جو خاندانی کسانوں کے برابر کی سہولت جیسی کوئی چیز نہیں دیتے اور جو اچھی حکومت کی عدم ادائیگی اور لوگوں کی خدمت نہ کرنے کے باوجود موجود ہیں"

سارے زرعی ممالک کی حکومتیں اس بات کا نوٹس لے رہی ہیں' کہ کوئی ملک جہاں کسان بیدار بھی اس وقت رہائشی معیار کہ کوئی ملک جہاں کسان بیدار ہوں' اس وقت تک رہائشی معیار بہتر نہیں ہو سکتا' جب تک کہ پیداوار کے اصلی مالکوں کی مدد کے لئے منصوبہ بندی نہ کی جائے۔ امریکہ' چین اور میکسیکو جیسے ملک کسان فارم بنا کر زراعت اور کسانوں کا معیار اونچا کر رہے ہیں۔

"زرعی اصلاحات کا فوری نتیجہ روایتی زرعی ڈھانچہ کو وسطی اور مشرقی یورپ میں بدلنا ہے۔ بڑی اور چھوٹی جاگیروں کے فرق کو دور کرنا ہے۔ بیس ملین ہیکٹر زمین مالکون سے لے کر چھوٹے کاشتکاروں کے حوالے کر دی گئی ہے۔ کسان مالک طبقے کا

بننا ہر ملک کی سماجی اور معاشی ترقی کے لئے بنیادی اہمیت رکھتا ہے اور اس معاملے میں زرعی اصلاحات میں گہری تاریخی اہمیت پیدا ہوتی ہے" کسان کے لئے زمین' جنوبی اور وسطی یورپ میں کسان ترقی کے پروگرام کے معاہدے میں خاص الفاظ ہیں۔ ان کا مطلب ہے کہ زمین اس کی ملکیت ہونی چاہئے جو اس پر کاشت کرے' اور بے زمین اور کم زمین والے لوگوں کی بڑی تعداد بڑی جاگیریں ہوتے ہوئے برداشت نہیں کی جا سکتی۔ بنیادی ستون جس پر ایک صحیح ترقی یافتہ معاشرہ بنایا جا سکتا ہے۔ انفرادی یا کسان کے اپنے فارم کی شکل میں ہے۔ امریکہ میں تو یورپ سے باہر کسی ملک سے بھی زیادہ تیزی سے خاندانی فارم بنائے جا رہے ہیں۔ ۱۹۳۷ء کے "بینک ہیڈ فارم ایکٹ" کے تحت مزارعوں کے لئے فارم خریدنے پر بڑی بڑی رقمیں مخصوص کی گئی ہیں۔ فارم کی کل قیمت کے برابر قرضے کسانوں کو جاری کئے گئے ہیں اور ان کی واپسی چالیس سال میں تین فیصد سود پر ہو گی۔ واپسی کی شرطیں آسان ہیں اور کسان منافع کے سال زیادہ اور مندے کے سال کم رقم واپس کر سکتے ہیں۔ مقرر شدہ قسطوں کا نظام جاری نہیں کیا گیا۔ جبکہ میکسیکو میں زرعی اصلاحات نافذ کی گئی ہیں' جن کا مقصد زمین کے بغیر محنت کشوں کو مایوسی سے بچانا ہے اور جاگیرداروں کے ہاتھوں مزارعوں کی غلامی اور استحصال کو روکنا ہے۔ ۱۹۱۰ء کے انقلاب سے پہلے میکسیکو میں زمین کی ملکیت کا ایک اونچا نظام تھا' مگر انقلاب کے بعد میکسیکو کی حکومت نے فوراً زرعی اصلاحات کا مسئلہ ہاتھ میں لیا۔ ۱۹۱۷ء کے اصلاحی پروگرام کے درج ذیل اجزاء تھے۔

۱۔ حکومت ہی زمین کے بارے میں ذاتی جاگیری حقوق مقرر کرے گی۔

۲۔ مشترکہ زمینی ملکیت کی اجازت ہو گی۔ اور

۳۔ انفرادی مالکوں کے خاندانی فارم بنائے جائیں گے۔

قومی وسیلوں کی ترقی کو باقاعدہ کرنے کے لئے زراعت کو ترقی دینے کے لئے اور سماج کے لئے ضرر رساں ذاتی جاگیرداری کو روکنے کے لئے ایسے قانون بنائے گئے' جو ریاستی اور وفاقی حکومت کو اختیار دیں گے کہ عام استعمال کے لئے زمین کسی سے لے سکے' جن سے زمین لے لی جائے گی' ان کو متبادل زمین فراہم کی جائے گی۔ اس متبادل

کی قیمت حکومت خریداروں سے لے کر دے گی' جو سود سمیت بیس قسطوں میں ادائیگی کریں گے اور زمین انہیں ہی الاٹ کی جائے گی' جس کا خریدنے والا خود کاشتکاری کرے۔ دوسری جنگ عظیم سے لے کر اب تک یورپی ممالک میں زرعی اصلاحات ترقی کر رہی ہیں۔ انگلینڈ میں تو حکومت کمیٹیاں بنا رہی ہے' جن میں مختلف شعبوں کے زرعی نمائندے شامل ہوں گے۔ یہ کمیٹیاں ان فارموں کا نظام سنبھالیں گی جو غلط چل رہے ہیں۔ یہ سب کچھ یا تو کنٹرول سنبھال کر یا ہدایات کے تحت کیا جائے گا اور اگر ضروری سمجھا گیا تو مالک سے زمین لے لی جائے گی۔ زراعت کا وزیر اتنا با اختیار ہو گا کہ وہ نرمی سے یا سختی سے کسی بھی طریقے سے بھی زمین لے سکے۔ یا زمین کی دیکھ بھال کے لئے کمیٹیاں بنا سکے۔ میں یہاں اتنا اضافہ کر دوں کہ اکثریتی رپورٹ کے لئے یہ اصول قابل قبول ہے اور چوتھے باب کی سفارشوں میں شامل ہے جس کی طرف پچھلے ابواب میں اشارہ کر چکا ہوں۔

مشرقی یورپ ممالک میں ۴۵-۱۹۴۴ء کے دوران نئے قانون بنائے گئے ہیں' جو زرعی کاشتکاروں اور چھوٹے کسانوں کو بارہ ایکڑ فی کس زمین تقسیم کرنے کے متعلق ہیں۔ نئی زمین کا انتقال' گروی یا لیز پر دینا منع ہے۔ زمین کے مالکوں کو سال بھر کی پیداوار کے دگنے کے حساب سے بیس اقساط میں ادائیگی کی جائے گی۔

پہلی دفعہ ایک بڑا اسلامی ملک "کسان مالک" کے قرآنی اصول کی طرف مائل ہے اور یہ شائد یورپی ممالک کی طرف سے راہنمائی ملنے کی وجہ سے ہے۔ جون ۱۹۴۵ء میں ترکی نے ایک قانون پاس کیا' جس کا نام "کسانوں کو زمین دینے کا قانون" ہے۔ اس کی پہلی شقیں ہیں:

(اے) کسانوں اور بے زمینوں کو جن کے پاس رقم نہیں' کو زمین دینا۔

(بی) زمین کے مالک کسانوں کو زرعی ہتھیار خریدنے کے لئے رقم دینا۔

(سی) زمین پر مفید اور مسلسل کاشت کی حوصلہ افزائی۔

توقع ہے کہ اس سے ۱۲۸۷۰۰ بے زمین خاندانوں اور ۸۷۲۰۰۰ کم زمین والے خاندانوں کو فائدہ پہنچے گا۔ اس مقصد کے لئے زمین بڑے جاگیرداروں سے حاصل کرنا

تھی اور ان زمینوں سے بھی جو عام استعمال کے لئے نہیں تھیں۔ زمین مزارعوں' زرعی محنت کشوں' مہاجر کاشتکاروں اور ان کو جن کے پاس کم زمین تھی' میں برابر تقسیم ہونا تھی اور ان غیر زرعی کاشتکاروں میں بھی جو کاشتکاری کے خواہشمند تھے۔ جن سے زمین لی گئی ان کو چار فیصد سود پر بیس برابر اقساط میں بانڈوں کی شکل میں ادائیگی ہونا تھی۔ خریدنے والوں کو بیس سالانہ اقساط میں بغیر سود کے حکومت کو ادائیگی کرنا تھی اور پہلی قسط چھ سال بعد از خریداری شروع ہونا تھی۔ اس معاہدے کا ایک دلچسپ پہلو یہ تھا کہ باقی قسطوں میں ہر بچے پر پرائمری سکول کی عمر کو پہنچنے پر پانچ فیصد کمی کی اجازت تھی۔ زمین کے خریداروں کو زرعی بینک سے مالی امداد دی جاتی تھی تاکہ وہ زرعی آلات' مویشی اور دوسرے زرعی کاموں کے لئے استعمال میں لائی جا سکے۔

یوگو سلاویہ میں ایک ایسا قانون اگست ۱۹۴۵ء میں پاس کیا گیا۔ اس کا اصول یہ تھا کہ زمین کا رکھنے والا اس کا مالک ہو گا اور کسی کو بھی ۳۵ ہیکٹر (۸۴ ایکڑ) سے زیادہ زمین رکھنے کی اجازت نہ تھی۔ جن کے پاس زیادہ زمین تھی ان سے بلے کر تلافی کی گئی۔ غیر حاضر جاگیرداروں سے ۵ ہیکٹر (۱۲ ایکڑ) سے زیادہ ساری زمین بغیر تلافی لے لی گئی۔ یہ قانون انفرادی زمین رکھنے والوں اور خانقاہوں و ٹرسٹ کی زمینوں پر لاگو تھا۔ رومانیہ میں ۱۹۱۹ء کے آخر تک ۵ ملین ایکڑ زمین کا قبضہ لیا گیا۔ کسی شخص کے لئے بہت مناسب حالات میں بھی ۵۰۰ ہیکٹر سے زیادہ زمین رکھنے کی اجازت نہیں۔ پولینڈ میں بڑی جاگیروں کی بے دخلی کا قانون ۱۹۱۱ء میں پاس کیا گیا اور تقریباً ڈیڑھ ملین ایکڑ چھوٹے کسانوں اور بے زمینوں میں تقسیم کر دیئے گئے۔

آئرلینڈ' سکاٹ لینڈ اور جرمنی میں بھی ایسی زرعی اصلاحات نافذ کی گئیں۔ جس کے ذریعے بہت سے زمینداروں کو بے دخل کر کے ان کی زمینیں چھوٹے کسانوں اور کاشتکاروں میں تقسیم کی گئی ہیں۔ تلافی کا قانون اگرچہ مانا گیا' مگر کئی حالوں میں تلافی کی رقم مقررہ تھی اور وہ بھی زمین کی مارکیٹ ویلیو سے کم۔ آئرلینڈ میں یہ مارکیٹ ویلیو کا نصف تھی۔ آسٹریا اور رومانیہ میں یہ زمین کی سالانہ آمدن کا کوئی حاصل ضرب تھی

اور بلغاریہ میں یہ زمین کی اوسط قیمت سے دس یا پندرہ فیصد کم تھی۔ ۱۹۰۹ء کے آئرش لینڈ ایکٹ اور ۱۹۱۱ء کے سکاٹش ایکٹ میں ایک لازمی شق ہے کہ چھوٹی جاگیروں کے قائم کرنے میں لازمی زمین حاصل کرنا شامل ہے۔ آئرلینڈ میں یہ ایکٹ جاگیردار کو اپنی زمین کے حق بیچنے کے لئے شامل کرتا ہے۔ یہ حق مزارع کو ایک خاص رقم کے عوض دیئے جائیں گے اور یہ رقم مزارع اور حکومت فارم خریدنے کے لئے آسان قسطوں کی شکل میں ادا کریں گے۔ اگر زمیندار، کمشنر کی بات نہیں مانتا تو اس کے پاس سے زبردستی زمین لے لی جائے گی۔

یورپ اور امریکہ میں نافذ کردہ ساری زرعی اصلاحات پوری طرح بتاتی ہیں کہ ان کی آبادی کے مسائل کا حل صرف قرآن ہے کہ ایک شخص اتنی زمین رکھ سکتا ہے جتنی کاشت کر سکے۔ بدقسمتی سے اسلامی ملکوں میں قرآنی اصول نہیں لاگو کئے گئے ماسوائے ترکی کے، جہاں یہ بدلی شکل میں موجود ہے۔ روس میں یہ قانون ٹھوس انداز سے لاگو کیا گیا ہے۔ روس کی زمین کے بارے میں پالیسی کا اصول بھی زمین پر اپنی محنت سے کاشتکاری ہے۔ اسی لئے لیز پر زمین دینے پر سختی سے پابندی ہے۔ روس کا یہ قانون اپنی محنت اپنی کاشت کا اصول ہے اور اس کے لئے حکومت کی مدد حاصل کی جا سکتی ہے اور محنت کا استحصال کرنے والوں کے لئے واضح طور پر بھاری ہے۔

"ہم ان چند مغربی ممالک میں "کسان خود مالک" کے تحت ہونے والی قابل ذکر ترقی سے واقف ہیں، جہاں کسان کے معیار زندگی اور زرعی معیار میں خوب بہتری ہوئی ہے۔ ان ملکوں مثلاً ڈنمارک میں چھوٹی جاگیروں کے فائدے کا حوالہ دینا نامناسب ہے، کیونکہ ان کے درمیان معیار تعلیم، ذہانت، شعور، معیار زندگی اور اچھے معیار کی خواہش کے فرق ہیں"

اکثریتی رپورٹ کے اس نظریئے کی بعد کے پیراگراف سے نفی ہو جاتی ہے۔

"سارے ملکوں میں خاص طور پر وہ ملک جہاں معیار تعلیم پست ہے، یہ سب کچھ ریاستی مداخلت کی وجہ سے ہے اور جہاں ضرورت ہو، زمین کے نظام پر ریاستی کنٹرول اور اس کے زراعتی وسیلوں کی ترقی کی وجہ سے کہ ایک ملک زراعتی پیداوار چوٹی پر

پہنچ سکتا ہے اور زراعتی کارکنوں کا معیار زندگی صحیح معنوں میں ترقی کر سکتا ہے۔"

بعد کے حوالے سے صاف ظاہر ہے کہ ایک پسماندہ ملک کے زراعتی کارکنوں کا معیار زندگی اونچا کرنے کا واحد طریقہ ریاستی مداخلت ہے کہ یا تو زمین کو قومی تحویل میں لے لیا جائے یا زبردستی زمین بے دخل کر کے اس کا انتظام ہاتھ میں لے لیا جائے اور زمین نااہل اور بد احتیاط مالکوں سے لے کر کسانوں میں تقسیم کر دی جائے۔ اکثر یہ کہا جاتا ہے کہ پسماندہ معاشرے میں رہنے والے افراد کا مالکانہ حقوق دے کر ہی تعلیمی' ثقافتی' سماجی ترقی حاصل کی جا سکتی ہے۔ تجربہ بتاتا ہے کہ پسماندگی' جہالت اور طلب دور کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ افراد کو مالی طور پر خود کفیل کیا جائے اور غلامی کے ہاتھوں ان کی گمشدہ عزت بحال کی جائے۔ استحصالی اور ظالم لوگوں سے آزاد ہونے پر یہ لوگ نئی زندگی اور غیر معمولی توانائی حاصل کرتے ہیں۔ جلد ہی وہ اس بہتر زندگی میں دلچسپی لینا شروع کرتے ہیں اور بہتری کے طریقے تلاش کرتے ہیں جو معیار زندگی بلند کرنے میں ان کی مدد کر سکیں۔ جب تک وہ غلام رہتے ہیں ان کو کوئی حقوق حاصل نہیں ہوتے' وہ زندگی میں کسی قسم کی دلچسپی نہیں لیتے اور اس طرح بے فائدہ شہری بنے رہتے ہیں۔

سامراجی استحصالیوں نے جس اثر کے تحت صدیوں تک ایشیا کے پسماندہ ملکوں کو غلام بنائے رکھا' خاص طور پر انگریزوں نے انڈیا کو' وہ ایک ہی ہے' یعنی پہلے لوگوں کو تعلیم دی جائے اور اگر اتنی ترقی کر لیں کہ اپنے معاملے خود طے کر سکیں تو ان کو آزادی دی جائے۔ صدیاں گزر گئیں' مگر ان ملکوں کے لوگوں نے غیر ملکی اقتدار کے تحت کوئی قابل ذکر ترقی نہ کی تو بعد میں ان کے اندر اس طرح سوچ کے غلط ہونے پر بیداری پیدا ہوئی اور انہوں نے پوری طرح محسوس کیا کہ ترقی کرنے کا واحد طریقہ یہ ہے کہ پہلے آزادی حاصل کی جائے تو استحصال سے نجات ملے۔ اس منطق کو بنیاد بنا کر انڈیا میں آزادی کی تحریک پروان چڑھنی شروع ہوئی اور چوٹی پر پہنچ گئی۔ اور اب اہم دیکھتے ہیں کہ آزادی کے کچھ مہینوں بعد ہر طرف ترقی کے لئے زیادہ سرگرمی شروع ہو گئی ہے۔ یہ کہنا کہ اگر ہاریوں کو زمین پر حق نہ بھی دیئے جائیں تو تب بھی وہ

ترقی کر سکتے ہیں اور تعلیم یافتہ بن سکتے ہیں' اتنی غلط بات ہے کہ جتنا کہنا کہ بادلوں کے آئے بغیر ہی بارش ہو سکتی ہے۔ ایک ہاری زندگی کے سماجی' ثقافتی اور ذہنی شعبوں میں کس طرح ترقی کر سکتا ہے۔ جب کہ اس پر زمینداری نظام مسلط ہے جو اسے جاہل' بے عقل اور غریب دیکھنا چاہتا ہے اور جو صاف ظاہر ہے کہ باقی نہیں رہے گا اگر ہاری ترقی یافتہ اور باشعور بن جائے۔ یہ توقع رکھنا فضول ہے کہ استحصالی طبقہ اپنے شکاروں کے درمیان روشنی پھیلا کر اپنی قسمت کا فیصلہ کرے گا۔ دنیا کی تاریخ اس توقع کی نفی کرتی ہے۔ اگر استحصالی واقعی استحصال کئے گئے بندوں کی جن پر معاشی اور سیاسی کنٹرول رکھتے ہیں' فلاح و بہبود میں دلچسپی لینے والے ہوتے تو تاریخ کے صفحے خون سے نہ رنگے ہوتے۔ جس آخری نتیجے پر ایک عقلی اور غیر متعصب انسان پہنچ سکتا ہے' یہ ہے کہ زمینداری نظام ایک بڑی لعنت ہے' جس کے نیچے انسانیت سسکتی ہے اور یہ آزادی کی نفی کرتا ہے' صنعت اور معیشت کو چھین لیتا ہے۔ یہ غربت' غلامی اور جرم کو جنم دیتا ہے اور قومی خوشحالی اور تہذیب کے فروغ کو روکتا ہے۔

زمینداری نظام کے خاتمے کے لئے ملک بھر کا مطالبہ ہے اور برصغیر کے کافی صوبوں میں پالیسی کا عام رجحان اس نظام کی مخالفت کی راہ پر ہے۔ جلد یا بدیر یہ ہونا ضروری ہے' خواہ زمینداری نظام کے خاتمے سے جو نتائج بھی سامنے آئیں۔ سندھ میں تو حالات ویسے بھی اس کے خاتمے کے لئے سازگار ہیں' کیونکہ ہاریوں اور زمیندار کے درمیان تعلقات اتنے اچھے نہیں۔ پچھلے سال نوابشاہ اور سانگھڑ کے اضلاع میں کچھ ہنگامے ایسے ہوئے' جن میں ہاریوں نے قانون کو اپنے ہاتھ میں لیا' تاکہ بٹائی کے وقت اپنا حصہ حاصل کر سکیں۔ مؤخرالذکر ضلع میں تو کچھ ایسے واقعات ہوئے' جن میں ہاریوں نے زمیندار سے بٹائی کا جائز حصہ طاقت کے زور پر لیا اور زمینداروں کے کچھ وفود نے کلکٹر سے ملاقات کی' جس نے کراچی حکومت کو رپورٹ کی۔ اس قسم کے معمولی واقعات نوابشاہ میں بھی ہوئے۔ بیان یہ کیا گیا کہ ان واقعات کے ذمہ دار کمیونسٹ تھے اور تحقیقات نے بتایا کہ ان کا تعلق ضرور تھا۔ نوابشاہ اور سانگھڑ کے ضلعی مجسٹریٹوں نے فوری کارروائی کر کے صورت حال خراب ہونے سے بچا لی۔ یہ

واقعات ہاری' زمیندار تعلقات خراب ہونے کی نشاندہی کرتے ہیں اور ہاریوں نے ثبوت دے دیا کہ وہ زمینداروں کے ماتحت بن کر خوش نہیں اور اگر مایوسی بڑھ جائے تو تشدد کی طرف بھی مائل کر سکتی ہے۔ کمیونسٹ پہلے سے موجودہ صورت حال سے فائدہ اٹھاتے ہیں جو ان کے حق میں ہوتی ہے۔ جہاں لوگ مطمئن اور خوش ہوں وہاں ان کا زور نہیں چلتا' مگر جہاں بے اطمینانی اور بدحالی کسانوں میں پھیلی ہوئی' وہاں وہ مانے جانے والے ہتھیار ثابت ہوتے ہیں اور کمیونسٹ حالات سے پورا فائدہ اٹھاتے ہیں۔ اگر ہمیں اپنے صوبے کو کمیونزم سے بچانا ہے تو ہمیں کسانوں کو خوشحال اور مطمئن کرنا پڑے گا۔ جب میں نوابشاہ کا کلکٹر تھا تو میں نے کچھ اقدامات کئے تھے' جن سے ہاریوں کو پیداوار کا مناسب حصہ ملنا شروع ہو گیا اور زمینداروں کی ظالمانہ حرکتیں روکی جانے لگیں۔ اس سلسلے میں خاصی کامیابی ہوئی اور حالانکہ مجھے زمینداروں کے ساتھ سختی کرنے کا رسک بھی لینا پڑا کہ کہیں وہ مجھ سے ناراض نہ ہو جائیں' مگر اس پالیسی سے زمینداروں کو ہی فائدہ ہوا' کیونکہ ہاریوں کے ساتھ ان کے تعلقات بحال ہو گئے۔ ظلم کے روکے جانے سے ہاری کچھ مطمئن ہو گئے اور میرے ضلع میں ہنگامے ختم ہو گئے' جبکہ حیدر آباد اور سانگھڑ میں چھوٹے چھوٹے ہنگامے جاری رہے۔ ہاری ایسوسی ایشن اب متحرک ہو رہی ہے اور اس کی سرگرمیاں تیزی سے سندھ کے سارے ضلعوں میں پھیل رہی ہیں۔ حیدر آباد میں تو یہ خاص طور پر سرگرم ہے' کیونکہ وہاں پر زمیندار اپنی جاگیروں پر مزارعوں سے برا سلوک کر رہے ہیں۔ ہاریوں میں ایک عام بیداری پیدا ہو رہی ہے اور اب وہ زمین میں اپنا مناسب حصہ لینے پر مصر ہیں۔ آزادی کے حصول نے ان کے اندر جذبے بیدار کر دیئے ہیں اور اب وہ اپنی آبائی جاگیر میں سے برابر کا حصہ مانگتے ہیں جہاں انہوں نے صدیوں تک کاشتکاری کی۔

سرحدی صوبے کی ایک حالیہ رپورٹ کے مطابق ہاریوں اور جاگیرداروں کے درمیان ایک سرد جنگ شروع ہو چکی ہے۔ سٹیٹسمین کی ۸ مئی کی رپورٹ کا حوالہ :

"یوں لگتا ہے کہ مزارعے' جاگیرداروں کے خلاف کافی شکایتیں رکھتے ہیں۔

انھوں نے شکایت کی کہ کٹائی کے وقت پیداوار کی ففٹی ففٹی ہو جانے کے بعد ان کی سپلائیاں روک دی گئیں اور جب انھوں نے جاگیرداروں کے پاس غلہ کے لئے رسائی حاصل کی تو انھوں نے بیچنے سے انکار کر دیا اور بلیک مارکیٹ کے ریٹ پر دینے پر اصرار کیا۔ مزارعوں کا مطالبہ یہ تھا کہ جاگیرداروں کو گنے کی ساری فصل پر قبضے کا کوئی حق نہیں۔ ظاہرا تو جاگیردار یہ ماننے پر تیار نہیں' اس کے بجائے مبینہ طور پر انھوں نے مزارعوں کو جاگیروں سے نکلنے پر مجبور کیا۔ نتیجتاً" ہنگامہ آرائی میں کچھ بندے ہلاک ہو گئے' کئی زخمی ہوئے۔ مسلح پولیس نے امن بحال کیا اور دونوں طرف سے کئی اشخاص حراست میں لے لئے گئے۔"

میری رپورٹ کے لئے یہ خبروقت پر آئی اور یہ اس نظریئے کی حمایت میں ہے کہ اگر مزارعہ مسئلہ کا حل تلاش نہ کیا گیا تو پاکستان میں شدید ہنگامے شروع ہو سکتے ہیں۔

اپنے ایک بیان میں ایک پرانے سوشل ورکر مسٹر جمشید مہتا' سندھ میں ایک تجربہ کار انڈین سول سرونٹ مسٹر روجر پیٹرس' پرانے تجربے کے ضلعی افسر مسٹر نذیر احمد نے جس کی پوری سروس سندھ میں گزری اور جو علاقائی مسائل سے واقف ہے لاڑکانہ کے ایک بڑے زمیندار پربداس تولانی' سب نے زمینداری نظام ختم کرنے کی رائے دی۔ کچھ کا نظریہ ہے کہ اگر نظام تبدیل نہ کیا گیا تو انقلاب آ سکتا ہے۔ میں خاص طور پر مسٹر نذیر احمد کی رائے کا حوالہ دیتا ہوں "میرا خیال ہے کہ زمینداری نظام ختم ہونا چاہئے۔ درمیان کا آدمی (بیوپاری) ہٹا دینا چاہئے۔ زمینداری نظام کی افادیت ختم ہو چکی ہے"

ایک اور دلچسپ نکتہ عوامی اصلاح کے ڈائریکٹر مسٹر داؤد پوتہ نے' جس کا تعلق ہاری خاندان سے ہے' بیان کیا ہے کہ ہاری کی جہالت اور تعلیم میں دلچسپی نہ لینے کا سبب اصل میں اس کی کمزور مالی حالت ہے۔ داؤد پوتہ نے اس نظریئے کی پوری حمایت کی کہ حال کے زمینداری نظام میں ہاری کے لئے تعلیمی حالت بہتر بنانا ممکن نہیں۔ اسی نظریئے کی صنعتوں کے ڈائریکٹر اور عوامی صحت کے ڈائریکٹر دونوں نے

تائید کی۔ ان کے خیال میں ہاری صنعت اور صحت میں اس لئے دلچسپی نہیں لیتا' کیونکہ وہ زمیندارانہ نظام کے تحت زندگی میں دلچسپی کھو چکا ہوتا ہے۔ عوامی صحت کے ڈائریکٹر کے خیال میں اگر ہاری کی اپنی زمین ہو اور وہ آزاد ہو تب وہ صحت اور صفائی میں زیادہ دلچسپی لے گا۔ وہ یہاں تک کہہ گئے کہ ہاریوں میں ملیریئے کا بڑا سبب جہالت و غربت ہے۔

پنجاب اور مشرقی بنگال میں زمینداری نظام ختم کرنے کی بڑی تحریک چل رہی ہے اور مؤخر الذکر صوبے میں تو حالیہ قانون جسے ''جاگیر کے حصول اور مزارعوں کا بل'' کہا جاتا ہے' نے لگان لینے والے زمینداروں کے خاتمے کی راہ ہموار کی ہے۔ ان کے سود کا حساب لگایا جائے گا اور حکومت کے تحت صرف مزارعوں کا ایک طبقہ ہو گا جسے قبضے کا حق حاصل ہو گا اور وہ خراج ختم کر کے آزاد کسان بن جائیں گے۔ خاص زمینیں جو ۲۰۰ بیگھہ یا خاندان کے ہر فرد کے لئے ۱۰ بیگھہ سے زائد ہوں گی' حاصل کر کے غریب مزارعوں کے درمیان بانٹ دی جائیں گی۔ زمین کا انتقال غریب کاشتکار کے سوا منع ہے۔ تاکہ وہ اپنی جاگیر کو ٦٠ بیگھہ یا خاندان کے ہر فرد کے لئے ۵ بیگھہ کر سکیں۔ دوسروں کو ادھار زمین دینا منع ہے۔ جاگیر کو مضبوط کرنے اور مناسب ادھار مہیا کرنے کی اجازت ہو گی۔ یہ قانون کئی فائدے مند منصوبوں کے لئے راہ ہموار کرے گا جن میں اچھے اور بڑے زرعی پیداواری منصوبے شامل ہیں۔ مشرقی بنگال سے زمینداری کے خاتمے کے لئے ایک یہ ایک بڑا قدم ہے۔ بہار میں زمینداری ختم کر دی گئی اور زمینداروں کو تلافی ادا کئے جانے کے متعلق انسانی لہر چل پڑی ہے۔

''کانگرس کا ورکنگ کمیٹی کا اجلاس پہلی مئی کو ہوا اور دہلی میں چار دن تک کانگرس کے صدر مسٹر راجندر پرشاد نے صدارت کی۔ یہ واضح رہے کہ کمیٹی نے زمینداری نظام ختم کرنے کے متعلق بہار حکومت کے جائیداد حاصل کرنے کے بل کے حوالے سے بحث کی۔ ڈاکٹر راجندر پرشاد نے بہار اسمبلی کے نمائندوں سے بات چیت کی' جنھوں نے ان پر زور دیا کہ وہ یہ بل پاس کرنے کی حمایت کرے' جو اب بہار اسمبلی کے ایوان بالا میں ہے۔ (سٹیٹسمین۔ ۳ مئی)

لالہ بے تمسن ساچر نے جو کانگرس اسمبلی کے سابق لیڈر ہیں زور دیا ہے کہ جاگیرداری ختم کر دینی چاہئے۔ ان کے لفظوں کا حوالہ:

''جہاں تک میری رائے کا تعلق ہے۔ مسلمانوں کی خالی کردہ زمین' مغربی پنجاب کے پناہ گیروں میں برابر تقسیم کرنے پر زبردست اختلاف رائے موجود ہے۔ اگر تو

جاگیرداری رہتی ہے تو اس سے سماجی ترقی گھٹے گی' کیونکہ اس کی جڑیں پنجاب سے نکالی جا چکی ہیں۔ جاگیرداری نظام ختم کرنے کے لئے اقدامات ہونے چاہئیں۔ اگر تو مسلمانوں کی خالی کردہ جائیداد ان میں مساوی تقسیم کی جاتی ہے جو اسے کاشت کرنا چاہتے ہیں' تو ہمیں فی کس ۲ ایکڑ یا دوسرے لفظوں میں ۱۰ ایکڑ فی خاندان دینے پر اعتراض نہیں۔ اگر ایسا کیا جائے تو بیس بائیس لاکھ اشخاص کا نہ صرف زمین کا مسئلہ حل ہو گا' بلکہ یہ مشرقی پنجاب میں خوشحالی اور تحفظ کا یقینی سبب بنے گی" (سٹیٹسمین۔ ۳ مئی ۱۹۴۸ء)

مشرقی پنجاب میں پناہ گیروں کا مسئلہ سارے لیڈروں کے علاوہ صوبائی اور مرکزی حکومتوں کی پریشانی کا سبب بنا ہوا ہے اور اس مسئلے کا کوئی حل نہیں مل رہا۔ ہمارے پاس پنجاب کے مختلف کیمپوں میں ایک ملین سے زیادہ غیر آباد پناہ گیر ہیں' جن کو حکومت کے خرچے پر روٹی دی جا رہی ہے۔ پناہ گیروں کے ایک وزیر نے مغربی پنجاب میں حال ہی میں استعفیٰ دے دیا ہے' کیونکہ ان کے خیال میں پناہ گیروں کا حل زمینداروں سے زمین حاصل کئے بغیر کچھ نہیں۔ سندھ میں تو مسئلہ اور پیچیدہ ہے' کیونکہ ہندوؤں کی چھوڑی ہوئی جائیداد جو پناہ گزینوں میں مساوی تقسیم ہونی چاہئے تھی زمینداروں نے ہتھیا لی' جو اپنی جاگیر کو وسیع سے وسیع تر دیکھنا چاہتے ہیں۔ ان میں سے جاگیر کا بڑا حصہ بے کاشت چھوڑا جاتا ہے۔ ۹ مئی ۱۹۴۸ء کو سندھ آبزرور نے بتایا ہے کہ جاگیروں کے کل رقبے کا ستر فیصد کاشت کے بغیر رہتا ہے۔ سندھ کے زمینداروں کا عدم تعاون اور مزید زمین حاصل کرنے کا لالچ پناہ گزینوں کے مسائل حل کرنے میں سب سے بڑی رکاوٹ ہیں۔ کئی ہزار پناہ گزین جو یہاں ٹھکانے اور روزی کی تلاش میں آئے ہوئے تھے' ان کو واپس جانا پڑا۔ یہ لٹے پٹے لوگ جو اسلام سے وفاداری کے سبب اپنے گھروں سے نکالے گئے تھے' یہاں بھی ٹھکانہ نہ پا سکے جس کے لئے انہوں نے بے شمار تکلیفیں اور پریشانیاں کاٹیں۔

ان کی تکلیف کا اصل سبب جاگیردارانہ نظام ہے۔ میرا نظریہ ہے کہ ہم سندھ میں کئی لاکھ پناہ گیر آباد کر سکتے ہیں' بشرطیکہ زمین سے قبضہ چھڑائیں۔ مزارعوں ۔

عدم تحفظ کی وجہ سے سندھ میں زراعتی محنت کشوں کی کمی ہے۔ اسی وجہ سے ہجرت کی حوصلہ شکنی ہوئی ہے اور اب دو لاکھ کولی' بھیل' کتک' جیگ وار ہاریوں کے جانے سے یہ کمی اور بڑھ گئی ہے۔ تھرپارکر ضلع میں اس سال پیداواری رقبے میں شدید کمی کا خطرہ ہے' جس سے سرکاری آمدنی اور غذائی پیداوار میں خطرناک حد تک کمی ہو جائے گی۔ اس خلاء کو پر کرنے میں پناہ گزین ہماری مدد کر سکتے ہیں' مگر ان کو عدم تحفظ اور غیر موزوں حالات کے ڈر کے وجہ سے سندھ میں آباد نہیں ہونے دیا جاتا۔ اس قسم کی صورت حال سارے سندھ میں خوشحالی اور پیداواری صلاحیت کے لئے ضرر رساں ہے اور دوسروں سے زیادہ اس کے حل کے لئے ایک نئے طرز عمل کی ضرورت ہے۔ زمینداروں کی بے دخلی اور کسانوں کو مالک بنا کے سندھ کے بیس لاکھ ہاریوں کا نہ صرف مسئلہ حل ہو گا' بلکہ بڑے پیمانے پر پناہ گزینوں کی آباد کاری بھی ہو جائے گی جو کہ پاکستان کا سب سے بڑا مسئلہ ہے۔ ہمارا پہلا کام آزاد اور خودمختار کسانوں کا ایک طبقہ تشکیل دینا ہے۔ جن کے پاس اپنی کافی زمین ہو' جہاں وہ جدید اور بہترین طریقے کاشتکاری کے لئے بروئے کار لا سکیں اور جہاں وہ خوشحالی کے جذبے کے تحت اپنا معیار زندگی بلند کر سکیں۔ اس مقصد کو ذہن میں رکھ کے میں اکثریتی کمیٹی کے چوتھے باب کی سفارشات سے متفق ہوں' جس کے مطابق سرکار کی ملکیتی زمین دو نئے بیراجوں کے منصوبے میں استعمال کی جائے۔ اصل سفارشیں جن پر اتفاق ہوا یہ ہیں:

(اے) کہ زمین بے زمین ہاریوں میں بانٹی جائے یا چھوٹے کھاتے داروں میں' تاکہ وہ مالی طور پر کفیل ہو سکیں اور

(بی) ان کو جنھوں نے کاشتکاری زمین نہ ہونے کے سبب چھوڑ دی اور زمین ملنے کی صورت میں دوبارہ کاشتکاری پر آمادہ ہیں۔

"ان طبقوں کی ڈیمانڈ پوری ہونے کے بعد دو منصوبوں کی باقی زمین اکثریتی کمیٹی کی رپورٹ کے پیراگراف ۳۵۳ کے ضمنی سیکشنوں ۲' ۳' ۴' ۵' میں دی گئی' تجویزوں کے مطابق تقسیم کی جائے۔ یہ بات حیران کن ہے کہ جن سفارشوں پر اتفاق ہوا وہ

حکومت کو بھیجی گئی' حتمی رپورٹ میں شامل نہیں تھیں۔ عام اتفاق کی نسبت سے کسان مالک کے منصوبے کو اونچا مقام دیتا تھا' پر اصلی سفارشوں کی رو سے یہ تجویز دی گئی کہ حکومت کو پہلے ان زمینوں کو نشاندہی کر کے مخصوص کر دینا چاہیے۔ جہاں مشترکہ فارمنگ یا سرکاری اہتمام کی ضرورت ہو۔ یہ بات کمیٹی کے اکثریتی ممبروں کے فیصلے کی نفی ہے۔ ہم سارے متفق تھے کہ ہمارا پہلا مقصد کسان خود مالک سسٹم کو وجود میں لانا ہے۔ جب یہ ہو جائے تو باقی زمین سرکاری انتظام یا مشترکہ فارمنگ اور دوسرے مقصدوں کے لئے استعمال کی جا سکتی ہے۔" مجھے کہنے دیجئے کہ ان صفحات میں بیان کرہ ہاری مسئلے کے مکمل حل کی بنیادی ضروریات کیا ہیں۔

ا۔ پہلی بات یہ ہے کہ زمینداری نظام کی جگہ کسان خود مالک کا نظام رائج ہونا چاہیے۔ ہمارے حالیہ نظام کی خرابیاں دور کرنے کے لئے ایک انقلابی اصلاح کی ضرورت ہے۔

۲۔ معاہدے کی رو سے ہر اصل کاشتکار کو اپنے ذاتی کام (کاشتکاری) کے لئے زمین کا ایک حصہ ملے گا جس کی اچھی زراعتی ویلیو ہو۔ اس مقصد کے لئے زمین حاصل کرنے کے طریقے ہیں:

(اے) بڑی جاگیریں حاصل کر کے۔

(بی) جو زمیندار زمین کاشت نہیں کرتے ان سے زمین لے کر۔

(سی) جو زمینیں کاشتکاری کے اچھے اصولوں کے تحت کاشت نہیں کی جا رہیں' ان میں وہ زمینیں بھی شامل ہیں۔ جہاں ہل مار کر بیج نہیں ڈالا جاتا یا کسی وجہ سے کاشت کے بغیر چھوڑ دیا جاتا ہے۔

(ڈی) غیر استعمال شدہ زمینوں کو بے زمین کسانوں اور کاشتکاروں کے درمیان بانٹ دیا جائے تاکہ مالی لحاظ سے مطمئن ہو سکیں۔ اس سے مراد حکومت کی طرف سے جاگیرداروں کو بڑے پیمانے پر لیز پر دی گئی زمینیں شامل ہیں۔

۳۔ زمین کو لیز پر دینے کی پابندی ہونی چاہیے' کیونکہ یہ اسلام میں منع ہے۔

۴۔ قبضہ اور اصل ملکیت ساتھ ساتھ ہونے چاہئیں۔ ایک شخص کو اس وقت

تک زمین کی ملکیت کا حق حاصل ہے جب تک وہ اس پر کاشت کرتا ہے یعنی اسے زمین کا دائمی حق ہونا چاہئے نہ کہ اصلی ملکیت۔ صرف حکومت ہی زمین کی اصل مالک ہے۔

۵۔ چونکہ حکومت ہی زمین کی اصل مالک ہو گی ایسے ذریعے مہیا کرنے چاہئیں' جس سے ہر محنت کش اپنے کام (کاشتکاری) کے لئے مناسب زمین حاصل کر سکے۔ جب تک یہ کام پوری طرح نہ ہو گا' زمین کے بہتر نظام کی افادیت ختم ہو جائے گی۔

۶۔ زمینداروں کی بے دخلی کی تلافی حکومت ماہروں کی رپورٹ کے تحت کر سکتی ہے۔

۷۔ جاگیر کی ایک حد مقرر ہونی چاہئے اور کسی کو بھی حد سے زیادہ زمین رکھنے کی اجازت نہ ہو۔

۸۔ ان سفارشات کو لاگو کرنے کے لئے حکومت ماہروں کی ایک خصوصی کمیٹی جتنی جلدی ممکن ہو سکے بنائے۔

محمد مسعود ۱۹ مئی ۱۹۴۸ء

ترجمہ اعجاز احمد جوزی

## ضمیمہ ۲

# جاگیردار اور نجی جیلیں

مسعود کھدر پوش کی ہاری رپورٹ جو تقسیم کے بعد شائع ہوئی' اس میں ہاریوں کی جو تصویر کھینچی گئی ہے' وہ تصویر اب مزید خراب ہوئی ہے' اس میں کوئی بہتری نہیں آئی ہے۔ آج کے عہد میں جاگیردار کے سامنے جو سب سے بڑا مقصد ہے وہ یہ کہ کس طرح سے سستی مزدوری حاصل کی جائے اور اس کی بنیاد پر زیادہ سے زیادہ منافع کمایا جائے۔ اس مقصد کے حصول کے لئے ضروری ہے کہ ہاریوں کو زمینوں پر اس طرح پابند کرے کہ وہ وہاں سے دوسری جگہ نہیں جا سکیں۔ چنانچہ اس کے لئے "ایڈوانس" کے طریقہ کو استعمال کیا گیا۔ چونکہ ہاری اپنی غربت و افلاس کی وجہ سے اس قابل نہیں ہوتا کہ شادی بیاہ' موت' اور بیماری کی حالت میں وہ خرچ کر سکے۔ اس لئے وہ جاگیردار سے یہ قرضہ لیتا ہے۔ ایک مرتبہ جب وہ اس قرضہ کے چکر میں پھنس جاتا ہے تو اس میں الجھتا ہی چلا جاتا ہے۔ مثلاً ایک ہاری نے ایک وڈیرے سے ۷۰۰ روپیہ کا قرضہ لیا جو بڑھ کر ۱۰۳ ملین روپئے ہو گیا۔

ایک مرتبہ جب ہاری قرض کے ان بندھنوں میں جکڑ دیا جاتا ہے تو وہ اور اس کا خاندان وڈیرے کی ملکیت ہو جاتا ہے اس لئے جب بھی وڈیرے کو ضرورت ہوتی ہے تو وہ اس کے خاندان کی عورتوں' یا خود اس کو دوسرے کے ہاتھوں فروخت کر دیتا ہے۔ ہیرالڈ کے مضمون کے مطابق اس قسم کی انسانی خرید و فروخت کی سب سے بڑی منڈی میرپور خاص میں ہے۔ (ہیرلڈ۔ جون ۱۹۹۶ء)

اگر کوئی ہاری فرار ہو کر وڈیرے کی قید سے آزاد ہونا چاہے تو یہ ناممکن ہوتا ہے'

کیونکہ پولیس وڈیرے کا ساتھ دیتی ہے اور اسے گرفتار کر کے دوبارہ سے وڈیرے کی جیل میں بھیج دیتی ہے۔ وڈیرہ ہاری کی بازیابی کے لئے جو رقم بطور رشوت خرچ کرتا ہے وہ بھی ہاری کے قرضے میں شامل کر دی جاتی ہے۔

قیدی ہاریوں کو کھانے میں محض آٹا دیا جاتا ہے۔ وہ بھی وڈیرے کی مل سے۔ اگر بیماری کی وجہ سے علاج معالجہ ہو تو اس کا خرچہ بھی قرض میں شامل ہو جاتا ہے۔ ہاری اور اس کے خاندان پر جس قدر قرضہ بڑھتا رہتا ہے' اسی قدر اس کی غلامی کی زنجیریں بھاری ہوتی رہتی ہیں۔

نجی جیلوں کے اکثر ہاریوں کا تعلق ہندوؤں کی نچلی ذاتوں سے ہے۔ اس مذہبی فرق کی وجہ سے بھی یہ ہاری ظلم کا شکار ہوتے ہیں۔ اگر وہ ذرا بھی اس شور مچائیں یا مطالبات کریں تو انہیں فوراً انڈین ایجنٹ کہہ دیا جاتا ہے اور اس جرم میں پولیس کی مدد سے ان پر مزید ظلم و ستم کئے جاتے ہیں۔

ہندو ہونے کی وجہ سے ان میں اور مسلمان جاگیرار اور اس کے کارندوں میں یہ احساس رہتا ہے کہ دوسرے مذہب کے ہونے کی وجہ سے ان پر ظلم کرنا جائز ہے۔ غیرمذہب اور نچلی ذات کا ہونے کی وجہ سے دیہات کے دوسرے لوگوں کی بھی ان کے ساتھ ہمدردی نہیں رہتی ہے۔

ان کے خلاف مزید نفرت پیدا کرنے کے لئے اس قسم کے مفروضوں کو مقبول بنایا جاتا ہے کہ یہ چوری کرتے ہیں' سست و کاہل ہیں' اور گندے و غلیظ ہیں۔ اس تفریق کی وجہ سے دوسرے لوگ ان سے ملتے ہوئے کتراتے ہیں۔

وڈیروں کی جانب سے ہاریوں کی رہائی اور نجی جیلوں کی دریافت کے بعد سے یہ دلیل دی جا رہی ہے کہ اس طرح سے سندھ کی زراعت تباہ ہو رہی ہے۔ مگر اس دلیل کی تہہ میں ان کا یہ ڈر اور خوف چھپا ہوا ہے کہ اس سے ان کے منافع کی شرح کم ہو جائے گی۔ ان کے اثر و اقتدار کو چیلنج کیا جائے گا۔ جس سے ان کا روایتی کردار متاثر ہو گا۔

یہ وڈیرے بدلتے ہوئے حالات کو سمجھنے سے قاصر ہیں۔ اور اب تک اپنے

اقتدار و طاقت کو بیوروکریسی' اور پولیس کے ذریعہ قائم رکھنا چاہتے ہیں۔ کیونکہ ان میں سے اکثر سیاست میں ہیں' اور اپنے سیاسی تعلقات کی وجہ سے وہ ریاست کی طاقت کو اپنے مفادات کے لئے استعمال کرتے ہیں۔ اس لئے وہ تبدیلی کے قائل نہیں۔ اور اسی روایتی طریقے سے ہاریوں سے نمٹنا چاہتے ہیں کہ جو ماضی میں ان کے آبا و اجداد نے اپنائے تھے۔

# غلامی کی زنجیروں میں جکڑے ہوئے ہاریوں کی رہائی اور انکشاف

صوبہ سندھ میں زراعت کے نام پر غلامی اور انسانوں کی خرید و فروخت کا گھناؤنا اور غیر انسانی کاروبار آج بھی جاری ہے۔ ہاریوں کو پیشگی اور ایڈوانس دے کر انہیں باؤنڈ کر کے غلام بنا لیا جاتا ہے اور وہ زمیندار کی مرضی کے بغیر کہیں آ جا نہیں سکتے اور سب سے زیادہ شرمناک بات یہ ہے کہ اس کاروبار میں خود کو قوم کے رہنما کہلوانے والے جاگیردار اور وڈیرے بیوروکریٹس اور قانون نافذ کرنے والے اداروں کی مدد سے نہ صرف ملوث ہیں بلکہ وہ اس بدنما کاروبار کے خلاف آواز اٹھانے والے انسان دوست افراد' اداروں اور صحافیوں کو ملک و دشمن قرار دیتے ہیں گو کہ ہمارے ملک میں بھی تاخیر ہی سے سہی ۱۹۹۲ء میں ایک ایکٹ کے ذریعے جو کہ بانڈڈ لیبر سسٹم (ایبولیشن) ایکٹ ۱۹۹۲ء کے نام سے موسوم ہے کسی ہاری یا مزدور کو ایڈوانس رقم دے کر اس کو باؤنڈ کرنے یا دوسرے لفظوں میں غلام بنانے پر قانونی پابندی عائد کی جا چکی ہے۔ اسی طرح اس ایکٹ میں کوئی جاگیردار' وڈیرہ' زمیندار' صنعت کار یا سرمایہ دار کسی ہاری یا مزدور کو ایڈوانس کی رقم وصول کرنے کے لئے کسی دوسرے شخص کو فروخت نہیں کر سکتے۔ مذکورہ ایکٹ کے تحت وہ رقم جو کسی ہاری یا مزدور کو پیشگی یا ایڈوانس مزدوری کے لئے دی گئی ہے وہ خود بخود ختم ہو جائے گی اسی ایکٹ کی رو سے ایڈوانس یا پیشگی دے کر پابند کر کے مزدوری کرانا جبری مشقت کے زمرے میں آتا ہے جو کہ قانون شکنی ہے اور اس کی سزا کا تعین بھی اسی ایکٹ میں کیا گیا ہے۔

مذکورہ ایکٹ کے تحت ہر ضلع کا ڈپٹی کمشنر اس بات کا پابند ہو گا کہ اس کے

علاقے میں کسی سے جبری مشقت نہ لی جائے اور ایڈوانس یا پیشگی کے عوض کسی شخص یا اس کے اہل خانہ کی نقل و حمل پر پابندی عائد نہ کی جائے۔

اس ایکٹ کو قانونی شکل دلوانے میں HRCP کی چیرپرسن محترمہ عاصمہ جہانگیر کی طویل اور صبر آزما جدوجہد شامل ہے۔ بھٹہ مزدوروں کو صدیوں کی غلامی سے نجات دلانے کے لئے صبر آزما کوششیں اس ایکٹ کے بننے کی بنیاد ہیں۔ یہ جدوجہد بھٹہ مزدوروں کے ساتھ مل کر شروع کی گئی تھی جو پاکستان کے ہاریوں' مزدوروں اور تمام بانڈڈ لیبر کی آزادی کا نقطہ آغاز بنی۔ لیکن یہ تلخ حقیقت ہے کہ اس ایکٹ پر ہمارے ملک کے معروضی حالات' وڈیرہ شاہی کی مضبوط جڑوں' بیوروکریسی کی مصلحتوں اور حالات کو جو کا توں رکھنے کی پالیسی کو برقرار رکھنے اور ہاریوں کی انتہائی غربت' جہالت' صدیوں کی غلامی کا نفسیاتی خوف' کسی موثر ہاری تحریک کا وجود نہ ہونا اور سیاسی جماعتوں کے لئے وڈیروں کی لازمی حمایت ایسے عوامل ہیں جن کے باعث عملاً اس ایکٹ پر عمل درآمد کچھوے کی چال سے بھی کہیں زیادہ سست رفتار ہے۔

بانڈڈ لیبر کا مسئلہ لوئر سندھ کے اضلاع ٹھٹھہ۔ سانگھڑ' عمرکوٹ' میرپور خاص' بدین اور حیدر آباد میں زیادہ سنگین ہے۔ یہاں پر وڈیرے اور جاگیردار ہاریوں کو چند ہزار روپے ایڈوانس دے کر ان کے خاندانوں سمیت خرید لیتے ہیں اس طرح ایک ہاری کو خریدنے سے وڈیرے کو اپنی زمینوں پر کام کرنے کے لئے اس کی بیوی بچوں' ماں باپ اور بہن بھائیوں سمیت کافی تعداد میں افرادی قوت بلا معاوضہ مل جاتی ہے۔ وڈیرہ ہاری کو جب ایڈوانس کی رقم دیتا ہے تو اس کے لئے کوئی قانونی دستاویز نہیں ہوتی بلکہ ہاری سے سفید کاغذ پر انگوٹھا لگوا لیا جاتا ہے اس پر رقم وغیرہ اپنی مرضی سے درج کرتا ہے زبانی طور پر ہاری کو بتا دیا جاتا ہے کہ وہ فصل میں ایک چوتھائی ۱/۴ کا حصہ دار ہے لیکن عملاً کہیں بھی ایسا نہیں ہوتا ہے اسے دنیا کی تمام ضروریات زندگی سے محروم کر کے وڈیرہ صرف اتنا آٹا فراہم کرتا ہے جس سے وہ اپنی اور اپنے خاندان والوں کی ایک وقت کی پیٹ کی آگ جزوی طور پر بجھا سکے اور ان کے سانس اور جسم کا رشتہ ٹوٹنے نہ پائے۔ اس کے علاوہ ہاری کو دوا سے لے کر تن ڈھانپنے تک کے

لئے وڈیرہ جو رقم دیتا ہے وہ قرض میں شمار ہوتی ہے ہاری چونکہ ان پڑھ بلکہ معروف لفظوں میں جاہل مطلق ہوتا ہے اس لئے قرض کی رقم کئی گنا بڑھا چڑھا کر لکھی جاتی ہے اور اس طرح یہ قرض بڑھتا رہتا ہے اور ہاری سے فصل اترنے پر بھی حساب کتاب نہیں کیا جاتا اور حساب کتاب کے لئے زبان کھولنے والے ہاری کو وڈیرہ اور اس کے کارندے ایسا سبق سکھاتے ہیں کہ وہ آئندہ کبھی حساب کے لئے سوچن کی جرات بھی نہیں کرتا جو ہاری یا اس کا جوان بیٹا حساب کتاب کے لئے خود سری کا مظاہرہ کرنے کی کوشش کرتا ہے تو وڈیرہ علاقے کی پولیس کے ذریعے اس کو چوری' ڈکیتی یا اسی نوع کے جرم میں پکڑوا کر ایسی چار چوٹ کی مار لگواتا ہے کہ پھر وہ زندگی بھر حساب کتاب کی بات کرنے سے تائب ہو جاتا ہے اور ستم یہ کہ وڈیرہ جو اس کو خود ہی گرفتار کرواتا ہے اسے پولیس سے چھڑانے کی مد میں مزید رقم قرض میں بڑھا دیتا ہے اس طرح ساری عمر قرض کی رقم میں اضافہ ہوتا رہتا ہے۔

ہماری جن ہاریوں اور وڈیروں سے پرائیویٹ جیلوں کی نشاندہی کے سلسلے میں ملاقاتیں ہوئی ہیں ان میں سے کثیر تعداد ایسے ہاریوں کی ہے جنہوں سے پانچ سو روپے سے لے کر پانچ ہزار روپے تک قرض لیا تھا جو کہ پانچ دس سالوں بلکہ بائیس بائیس سال اس وڈیرے کے پاس پورے پورے کنبوں سمیت کام کرنے کے بعد بڑھتے بڑھتے لاکھوں روپے تک جا پہنچا بلکہ ہم نے زمیندار کے کھاتوں میں ایسے قرض بھی دیکھے ہیں جو ہاری پر معمولی غلطیوں کے عوض بھاری جرمانے کی صورت میں عائد کئے گئے تھے۔

سندھ ٹائمز لندن کی جنوبی ایشیاء کی بیورو چیف کیرولین لیز' پاکستان کمیشن برائے انسانی حقوق کی اسپیشل ٹاسک فورس برائے سندھ کی ٹیم کے ہمراہ جب کھپرو ضلع سانگھڑ کے زمیندار ڈی ایس پی رسول بخش راہو کی پرائیویٹ جیل کی نشاندہی کے لئے گئی تو اس نے رسول بخ راہو کے بیٹے آصف راہو سے پوچھا کہ تین سال قبل آپ نے ان ہاریوں کو فی خاندان تین سے پانچ ہزار روپے قرض دیا تھا تین سال میں یہ اسی ۸۰) ہزار روپے فی خاندان کس طرح جا پہنچا ہے تو اس نے جواب دیا کہ جب یہ بیمار

ہو جاتے ہیں تو دوا کے لئے ہم انہیں قرضہ دیتے ہیں جس پر کیرولین لیز نے استہزائیہ انداز میں کہا کہ کیا پاکستان میں دوائیاں اتنی مہنگی ہیں؟

معاشی طور پر ان ہاریوں کی حالت اتنی خستہ ہوتی ہے کہ ان کا پورا اثاثہ سوائے دو چار موٹی چادروں' جوتا شاذ و نادر ہی کسی کے پاؤں میں نظر آتا ہے۔ ہاری اور ان کے بچے سالن کے ذائقے سے بھی ناآشنا ہوتے ہیں ان کے گھروں میں لال مرچوں میں پانی اور نمک ڈال کر سالن کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے ہاریوں کو بچا کھچا سالن صرف اس وقت کھانے کو ملتا ہے جب وڈیرے کے گھر شادی بیاہ وغیرہ جیسی کوئی تقریب ہو۔

ان ہاریوں کی ٪۹۵ فیصد تعداد کا تعلق ہندوؤں کی نچلی ذاتوں کوہلی' بھیل اور باگڑیوں سے ہوتا ہے ان کو کئی سطحوں پر جبر' مظالم اور تعصبات کا نشانہ بنایا جاتا ہے۔ زمیندار' اس کے کارندے اور زمیندار کے عیاش بیٹوں کا جب دل چاہتا ہے وہ ان کی خواتین' لڑکیوں اور بچیوں کو ہوس کا نشانہ بناتے ہیں۔ ایک طرف تو زمیندار اور اس کے کارندے غیر مسلم ہاریوں کی خواتین کو اپنے ناپاک جسموں سے روندتے ہیں تو دوسری طرف ان ہی کی کلاس سے تعلق رکھنے والے مسلمان ہاری مذہبی بنیاد پر انہیں کمتر خیال کرتے ہوئے نہ صرف ان کی تضحیک کرتے ہیں بلکہ موقع ملنے پر وہ بھی ان کی خواتین کی آبروریزی کر کے اپنی مذہبی برتری کے احساس کو تسکین پہنچاتے ہیں۔ حتیٰ کہ سندھ میں ڈاکو کلچر کے فروغ کے بعد ڈاکوؤں نے زیادہ تر وارداتوں میں ان نچلی ذات کے ہندوؤں کی خواتین کو ہی جسمانی تشدد کا نشانہ بنایا ہے۔

> اکثر زمیندار اپنے قرض کی وصولی کے لئے ان ہاریوں کی لڑکیوں کو فروخت بھی کر دیتے ہیں ان لڑکیوں کی نیلامی ان کے والدین' بہن بھائیوں اور رشتہ داروں کے سامنے ہوتی ہے مگر وہ بے بسی اور حسرت و یاس سے یہ منظر دیکھتے رہتے ہیں اور خاموش رہتے ہیں۔

ان غلام ہاریوں کی اکثریت ایسے افراد پر مشتمل ہے جنہوں نے کسی زمیندار سے

براہ راست قرض نہیں لیا ہوتا بلکہ ان کے اجداد میں سے کسی نے تین یا چار نسلوں پہلے زمیندار کے پرکھوں سے معمولی قرض لیا تھا جو بڑھتے بڑھتے لاکھوں تک جا پہنچا۔ ہاری اور ان کے خاندان اپنی زندگی میں کئی کئی مرتبہ فروخت ہوتے ہیں ایک زمیندار اپنے قرض کی وصولی کے لئے دوسرے زمیندار کے پاس فروخت کر دیتا ہے۔

بہت مجبوری کی حالت میں خاندان میں سے صرف ایک یا دو افراد کو جانے کی اجازت ہوتی ہے پورے خاندان کو اس لئے نہیں جانے دیا جاتا کہ کہیں وہ فرار نہ ہو جائیں اکثر اوقات شدید بیماری کی حالت میں بھی ڈاکٹر کے پاس یا ہسپتال جانے تک کی ممانعت ہوتی ہے۔

صوبہ سندھ میں سب سے پہلے ۱۹۹۲ء میں ضلع حیدر آباد کے تعلقہ ٹنڈو اللہ یار کے زمیندار حاجی غلام حسین کھوکھر کی نجی جیل کا انکشاف ہوا تھا۔ HRCP کی اسپیشل ٹاسک فورس برائے سندھ کی ٹیم نے اس نجی جیل کے متعلق Finding Fact رپورٹ بھی جاری کی تھی اس کے علاوہ مختلف سماجی تنظیموں اور ہاریوں کی طرف سے ضلع سانگھڑ اور ٹنڈو اللہ یار کا ایک بڑا زمیندار نذیر قائم خانی کی طرف سے وقتاً فوقتاً آواز اٹھائی جاتی رہی ہے۔

> نذیر قائم خانی ہاریوں کی خرید و فروخت کے حوالے سے پورے سندھ میں بدنام ہے وہ ضلع تھر کے غربت زدہ فاقہ کش افراد کو کم قیمت پر خرید کر مہنگے داموں پورے سندھ کے زمینداروں کو فروخت کرتا ہے اور وہ گنے کی کٹائی اور کپاس کے سیزن میں ہاریوں کی فروخت کے لئے منڈی لگاتا ہے اس منڈی سے زمیندار اپنی پسند کے ہاری غلام خرید کر لے جاتے ہیں۔

علاوہ ازیں بلوچستان کے ایک بڑے سردار اور ضلع سانگھڑ کے ایک بڑے زمیندار نواب اکبر بگٹی کے صاحبزادہ نوابزادہ سلیم بگٹی کی پرائیویٹ جیل کی بھی سندھ میں بہت شہرت ہے تاہم کوئی بھی حکومت ابھی تک اس جیل سے غلام ہاریوں کو بازیاب کرانے کی جرات نہیں کر سکی ہے۔

پاکستان کمیشن برائے انسانی حقوق کی اسپیشل ٹاسک فورس برائے سندھ نے بانڈڈ لیبر سسٹم (ابولیشن) ایکٹ ۱۹۹۲ء پر عمل درآمد کرانے اور ان زرعی غلاموں کو جو کہ پیشگی یا ایڈوانس کے عوض وڈیروں' جاگیرداروں اور زمینداروں کے پاس غلام ہیں اور ان سے جبری مشقت لی جاتی ہے کی آزادی کے لئے وڈیروں کی نجی جیلوں کی نشاندہی کا بیڑہ اٹھایا۔ ٹاسک فورس کی Fact Finding ٹیموں نے ٹاسک فورس کے کوآرڈینیٹر شکیل احمد پٹھان کی سرکردگی میں کئی نجی جیلوں سے متعلق حقائق و شواہد اکٹھے کر کے انتظامیہ کی مدد سے سینکڑوں ہاریوں اور ان کے بچوں کو وڈیروں کے چنگل سے رہائی دلائی۔

سب سے پہلے اسپیشل ٹاسک فورس نے ۲ جون ۱۹۹۵ء کو عمرکوٹ کے نزدیک تعلقہ ڈھورنارو کے ایک بڑے زمیندار لال محمد منگریو جو کہ پیرپگاڑا کا خلیفہ بھی ہے کی پرائیویٹ جیل میں گزشتہ ۲۲ سال سے یرغمال بنے ہوئے ۱۴۸ (ایک سو اڑتالیس) ہاریوں میں سے ۶۷ (سڑسٹھ) افراد جن میں ۱۶ خواتین اور ۳۷ بچے بھی شامل تھے رہائی دلائی۔ اس وڈیرہ کی نجی جیل سے ۹ ہاری کشنو بھیل کی سرکردگی میں کسی نہ کسی طرح فرار ہو گئے تھے۔ فرار ہونے کے ۱۳ ماہ بعد تک عمرکوٹ کی انتظامیہ' ڈسٹرکٹ اینڈ سیشن جج میرپور خاص سمیت متعدد افسران سے رابطہ کیا مگر کہیں بھی شنوائی نہ ہوئی۔ کیونکہ ہر افسر کی کرسی پر ایک وڈیرہ بیٹھا ہوا تھا جو کہ اپنی کلاس کے لوگوں کے مفادات کا نگہبان تھا۔ اس دوران فرار ہونے والے ان ہاریوں نے بانڈڈ لیبر لبریشن فرنٹ سے بھی رابطہ کیا مگر ان لوگوں نے بھی ہاریوں کی آزادی کے لئے کوئی عملی قدم نہیں اٹھایا۔ ۱۳ ماہ کی مفروری کے بعد کشنو بھیل کا کمیشن کی ٹاسک فورس برائے سندھ کے کوآرڈینیٹر سے رابطہ ہوا۔ ٹاسک فورس کی Fact Finding ٹیم جب ڈھورنارو کے قریب گوٹھ لال محمد منگریو پہنچی تو وہاں کولہی اور بھیل قوم سے تعلق رکھنے والے ان ہاریوں کو جانوروں کی رہائش کی طرز پر بنے ہوئے باڑوں میں بند پایا۔ خوراک نہ ملنے کی وجہ سے تمام لوگ انتہائی لاغر ہو چکے تھے۔ وڈیرہ نہ صرف ان سے جبری مشقت اور بیگار لیتا تھا بلکہ رات دن ان ہاریوں پر جن میں خواتین اور معصوم

بچے بھی شامل تھے سخت جسمانی تشدد کیا جاتا تھا۔ عورتوں اور لڑکیوں کو لونڈیاں سمجھ کر جب وڈیرے کے بیٹے اور ان کے کارندوں کا دل چاہتا اپنی ہوس کا نشانہ بناتے۔

ایک خاتون میراں نے روتے ہوئے ٹیم کے ارکان کو بتایا کہ اس کے شوہر کا پندرہ برس قبل انتقال ہو گیا تھا اس کے بعد وڈیرے کے بیٹے ابراہیم منگریو نے زبردستی اسے اپنی داشتہ بنا لیا اور اس کی آبرو ریزی کرنے لگا اس دوران ابراہیم منگریو سے میراں کے گھر میں ایک بیٹی پیدا ہوئی جب وہ چھ ماہ کی تھی تو ابراہیم منگریو کو خیال آیا کہ اس کے نطفے سے پیدا ہونے والی بچی جوان ہو گی تو اس کی شادی بھی کولھوں میں ہو گی جو اس کی جھوٹی عزت و شان کو گوارا نہ تھا اس بات پر اس شقی القلب شخص نے چھ ماہ کی معصوم بچی کو اپنی ناپاکی پر پردہ ڈالنے کے لئے میراں کی منتو سماجتوں کے باوجود پانی میں ڈبو کر ہلاک کر دیا۔ اس کے بعد میراں کے گھر میں بیٹا پیدا ہوا جس کا نام ابراہیم منگریو نے حنیف رکھا۔ حنیف کی شکل ہو بہو ابراہیم منگریو سے ملتی ہے وہ آج بھی ماتلی میں بے بس میراں پر پندرہ سال ہونے والے جبر کی زندہ تصویر ہے۔

اس کے علاوہ وڈیرہ کے بیٹے اور کارندے لالی کولہن اور شریمتی لچھو سمیت متعدد عورتوں کو نہ صرف ہوس کا نشانہ بناتے تھے بلکہ ان کے جسموں کو داغتے اور تشدد بھی کرتے تھے' ان خواتین نے اپنے جسموں پر ہوس اور درندگی کی لگی ہوئی نشانیاں بھی دکھائیں۔ عمرکوٹ پولیس نے ٹاسک فورس کی ٹیم کی جانب سے تمام حقائق شواہد پیش کرنے پر ۱۴۸ میں سے ۶۷ ہاریوں کو بازیاب کیا۔ وڈیرہ لال محمد منگریو اس کے بیٹوں اور کارندوں کے خلاف مقدمات درج کئے جانے کے باوجود بھی انہیں گرفتار نہیں کیا گیا۔ وعدہ کرنے کے باوجود بھی عمرکوٹ کی انتظامیہ نے بقایا ۸۱ ہاریوں کی رہائی کے لئے کچھ نہیں کیا۔

بعدازاں ۱۳ جنوری ۹۵ء کو ٹاسک فورس کے کوآرڈینیٹر نے وزیراعظم کے مشیر رائے انسانی حقوق سید کامران حیدر رضوی اور عمرکوٹ کی انتظامیہ کے ہمراہ بقایا ۸۱ ریوں کی رہائی کے لئے چھاپہ لگوایا تو وہاں سے صرف ۱۴ ہاری برآمد ہوئے اس موقع

پر وڈیرہ لال محمد منگریو نے وزیراعظم کے مشیر کو بتایا کہ بقایا ہاریوں کو وہ ایک زمیندار بابو شاہ کے پاس فروخت کرچکا ہے۔

دوسری پرائیویٹ جیل کا انکشاف ضلع ٹھٹھہ کی تحصیل گھورا باڑی کے زمیندار حیات اندر کے زرعی فارم پر ہوا۔ یہاں پر تقریباً ۱۳۸ ہاری (جن میں خواتین اور بچے بھی شامل ہیں) لگ بھگ ۲ سال سے حیات رند کی نجی جیل میں یرغمال بنے ہوئے بیگار کر رہے تھے۔ ان لوگوں کو دن رات کام کرنے کے عوض صرف ڈیڑھ کلو آٹا فی خاندان دیا جاتا تھا اور یہ آٹا بھی زمیندار کی لگائی ہوئی چکی سے فراہم کیا جاتا تھا۔ ان لوگوں نے بتایا کہ ۲۰ سال قبل وڈیرہ حیات رند نے انہیں سات (۷) ہزار روپے قرض دیا تھا۔ ۲۰ سال کی رات دن محنت مشقت کے بعد بھی ان پر یہ قرض لاکھوں میں پہنچ گیا۔ تین جوان عورتوں آمنی' رچماں اور سوڈھی نے شکایت کی کہ وڈیرہ کے منیجر حامد خاصخیلی اوز دیگر کارندوں نے ان کی عصمت دری کرتے تھے اس بات کی تصدیق وہاں پر موجود تمام ہاریوں نے کی۔

جہد حق۔ اپریل ۱۹۹۶ء

# صوبہ سندھ کے دو مختلف زمینداروں کی نجی جیلوں سے ۱۴۰ غلام ہاریوں کی آزادی

پاکستان کمیشن برائے انسانی حقوق کی سندھ کے لئے سپیشل ٹاسک فورس کی کوششوں سے سندھ کے دو مختلف زمینداروں کی نجی جیلوں سے ۱۴۰ غلام ہاریوں کو بازیاب کرا لیا گیا۔ ان میں سے چار غلام ہاری زنجیروں میں قید تھے۔

پاکستان کمیشن برائے انسانی حقوق کی سپیشل ٹاسک فورس برائے سندھ کے کوارڈ ینیٹر شکیل پٹھان سے ضلع سانگھڑ کے بااثر زمیندار عبدالرحمٰن مری اور ٹھٹھہ کے زمیندار میر سلطان تالپور کی نجی جیل سے بالترتیب کرشن کولہی اور کاجی نے ایک ماہ قبل فرار ہو کر رابطہ کیا تھا۔ کرشن کولہی نے بتایا تھا کہ وہ لوگ ۲۲ سال سے عبدالرحمن مری کی نجی جیل میں قید ہیں اس کے تین بیٹوں اور ایک شخص کو زمیندار کے کارندوں نے زنجیروں میں باندھا ہوا ہے۔ پرائیویٹ جیل میں کام کے دوران زمینداروں کے مسلح افراد ان پر پہرہ دیتے ہیں ان پر سخت تشدد کیا جاتا ہے اور زمیندار کے کارندے جب چاہتے ہیں ان کی خواتین کی آبروریزی کرتے ہیں۔ زمیندار نے گزشتہ ۲۲ سالوں سے کبھی ان کا حساب کتاب نہیں کیا اور انہیں کھانے کے لئے فی خاندان ایک ماہ میں صرف دو من گندم دی جاتی ہے نہ صرف ان کے آدمیوں بلکہ عورتوں اور بچوں پر بھی انسانیت سوز تشدد کیا جاتا ہے۔ اسی طرح میر سلطان تالپور کی زمین مڑھو بولا خان تعلقہ جاتی ضلع ٹھٹھہ سے فرار ہو کر آنے والے ہاری کاجی نے بتایا کہ وہ گزشتہ ۱۲ سال سے مذکورہ زمیندار کی نجی جیل میں محبوس ہے انہیں کہیں آنے جانے کی اجازت نہیں ہے اور نہ کبھی ان کا حساب کتاب کیا گیا ہے اور ہمیں فی

خاندان فصل پر صرف تین تین من گندم دی جاتی ہے۔ ہمارے بچے اور عورتیں بھی غلامی کی زندگی بسر کر رہے ہیں۔ ان ہاریوں کے مصائب سننے کے بعد ٹاسک فورس کے کوآرڈینیٹر شکیل پٹھان نے ایک ماہ قبل ڈپٹی کمشنر سانگھڑ اور ڈپٹی کمشنر ٹھٹھہ سے تحریر رابطہ کیا اور انہیں کہا کہ بانڈڈ لیبر ایبولیشن ایکٹ ۱۹۹۲ء کے تحت کسی شخص کو ایڈوانس یا پیشگی کے عوض غلام بنا کر اس سے جبری مشقت نہیں لی جا سکتی اور نہ ہی کسی ہاری یا مزدور کو ایڈوانس کے عوض پیسوں کے عوض قید کیا جا سکتا ہے اور یہ ڈپٹی کمشنر کے فرائض میں شامل ہے کہ وہ بانڈڈ لیبر کو رہا کروائیں تاہم ایک ماہ کی خط و کتابت کے بعد جب کوئی ٹھوس نتیجہ نہ نکلا تو سپیشل ٹاسک فورس کی ایک تحقیقاتی ٹیم جو کہ ٹاسک فورس کے کوآرڈینیٹر شکیل پٹھان' دی نیوز حیدر آباد کے بیورو چیف انصار نقوی' کمیشن کے ممبران شمشیر علی' آفتاب احمد اور برطانیہ سے آئے ہوئے انسانی حقوق کے کارکن شون اور وکٹوریہ پر مشتمل تھی۔ ٹیم کے ارکان جب ضلع سانگھڑ میں جھول کے نزدیک دیہہ چھبرلو عبدالرحمن مری کی زمینوں پر پہنچے تو وہاں پر چار غلام ہاری سخت گرم موسم میں زنجیروں سے بندھے ہوئے جبری مشقت کر رہے تھے۔ اس موقع پر فرار ہو کر ٹاسک فورس کے کوآرڈینیٹر شکیل پٹھان کے پاس آنے والی ہاری کرشن کولہی جو کہ ٹیم کے ارکان کے ہمراہ تھا' اس نے بتایا کہ زنجیروں میں بندھے ہوئے ہاریوں میں سے تین اس کے بیٹے آدیو کولہی' شرون کولہی اور والجی کولہی ہیں جبکہ چوتھے کا نام موچار ہے۔ وہاں پر زمیندار کے مسلح افراد اس کے کمدار آچر خاصخیلی کی سرکردگی میں ہاریوں پر پہرہ دے رہے تھے۔ ٹیم کے ارکان نے جب ان ہاریوں سے ملنے کی کوشش کی تو مسلح افراد نے نہ صرف اسلحہ کے زور پر مزاحمت کی بلکہ کرشن کولہی کو بھی چھیننے کی کوشش کی جس پر ٹیم کے ارکان نے وہاں سے بھاگ کر جان بچائی اور کرشن کولہی کو ساتھ لے کر سیدھے ڈپٹی کمشنر سانگھڑ محمد عثمان پنہور کے پاس پہنچے اور انہیں تمام صورت حال سے آگاہ کیا۔ محمد عثمان پنہور نے نہایت عمدگی سے اپنے فرائض کو نبھایا۔ انہوں نے اس خوف سے کہ کہیں زمیندار کو پہلے ہی چھاپہ کی اطلاع نہ مل جائے تمام کاروائی کو خفیہ رکھا۔ انہوں نے ایس ڈی ایم سانگھڑ

کی سرکردگی میں پولیس کی بھاری نفری کے ہمراہ ایک چھاپہ مار پارٹی فوراً تشکیل دی اور روانگی کے آخری وقت میں ایس ڈی ایم کو ہدایت کی کہ عبدالرحمن مری کی زمینوں پر چھاپہ مار کر تمام ہاریوں کو بازیاب کرایا جائے۔ ٹیم کے ارکان بھی چھاپہ مار ٹیم کے ہمراہ عبدالرحمن مری کی زمینوں پر گئے۔ وہاں پر زمیندار عبدالرحمن مری اور اس کا بھائی غلام قادر مری بھی موجود تھا۔ انہوں نے پولیس کی موجودگی میں نہ صرف ہاریوں بلکہ ٹاسک فورس کے کوآرڈینیٹر شکیل پٹھان کو سنگین نتائج کی دھمکیاں دیں۔ اس دوران مذکورہ زمینداروں نے زنجیروں میں بندھے غلام ہاریوں سمیت متعدد ہاریوں کو نامعلوم مقام پر منتقل کر دیا تھا۔ یہاں پر خواتین بچوں اور ہاریوں نے ایس ڈی ایم پولیس افسران اور ٹاسک فورس کی ٹیم کے ارکان کو خود پر ہونے والے مظالم سے آگاہ کیا۔ کیسر شریمتی موتاں' آمیو' کانی' ستو' چمپاں' لیلاں' کماں اور دیگر خواتین نے بتایا کہ زمیندار کے کمدار آچر خاصخیلی' ہاشم خاصخیلی رانو بھیل' ویرو اور جگو اکثر اوقات ن کی آبروریزی کرتے تھے۔ خواتین کے سامنے مردوں اور مردوں کے سامنے خواتین پر وحشیانہ تشدد کیا جاتا تھا۔ بچوں کو بری طرح پیٹا جاتا تھا۔ خواتین بچوں اور مردوں سے دن رات جبری مشقت لی جاتی تھی اور گزشتہ ۲۲ سالوں سے وہ اس کی زمینوں کی حدود سے باہر نہیں جا سکتے تھے۔ وہاں پہنچنے پر کرشن بھیل کی بیوی نے کرشن کو بتایا کہ تین دن قبل اس کی پانچ سالہ بیٹی آمبو شدید بیمار ہو کر مر گئی۔ اس کی بیوی زمینداروں کی منتیں کرتی رہی کہ اسے دوا کے لئے جانے کی اجازت دی جائے مگر زمیندار نے اس کی اجازت بھی نہیں دی۔ ان لوگوں کی حالت انتہائی خستہ تھی اور خوراک کی کمی کے باعث غلام ہاریوں کی اکثریت مختلف قسم کی بیماریوں میں مبتلا تھی۔ ایس ڈی ایم اور پولیس افسران کے متعدد بار کہنے پر زمیندار نے رات آٹھ بجے نامعلوم مقام پر منتقل کئے گئے ہاریوں کو ایس ڈیم ایم کے حوالے کیا۔ اس دوران زمیندار مسلسل ہاریوں کو دھمکیاں دیتا رہا کہ وہ جانے والے ہاریوں کو نہیں چھوڑے گا اور بعد میں سخت نتائج بھگتنے پڑیں گے۔ اس خوف کی وجہ سے متعدد ہاری خاندانوں نے جو کہ آزادی کے لئے تیار تھے اپنا ارادہ ملتوی کر دیا۔ زمیندار عبدالرحمن مری

اور غلام قادر مری' شکیل پٹھان اور ہاریوں کو ایس ڈی ایم سانگھڑ اور پولیس کی
موجودگی میں دھمکیاں دیتا رہا۔ بعدازاں پولیس نے بازیاب ہونے والے ۶۰ ہاریوں کو
رہائی دلا کر جھول تھانے میں پہنچایا۔

سپیشل ٹاسک فورس کی تحقیقاتی ٹیم تعلقہ جاتی ضلع ٹھٹھہ کے زمیندار میر سلطان
تالپور کے گاؤں مڑھو بولا خاں پہنچی تو وہاں پر ۸۰ کے قریب غلام ہاری جبری مشقت
میں مصروف تھے۔ ان ہاریوں میں خواتین' بچے اور مرد شامل تھے۔ اس موقع پر ان
ہاریوں میں سے لکھو کوہلی' کیول کوہلی' رام چند' کانجی' نگا' کاجو' لکھو' شریمتی چنا' رتن
گنگا' روپاں' دانی اور شریمتی ہاموں نے بتایا مذکورہ زمیندار نے ۱۲ سال قبل انہیں کڑیو
گھنور کے زمیندار علی میر شاہ سے خریدا تھا۔ یہ رقم ہاریوں کو نہیں ملی تھی بلکہ میر
سلطان تالپور نے علی میر شاہ کو ادا کی تھی۔ ۱۲ سال سے یہ زمیندار کی قید میں ہیں ان
کا حساب کتاب کبھی نہیں کیا گیا اور نہ ہی وہ زمیندار کی حدود سے باہر نکل سکتے ہیں۔
انہوں نے کہا کہ زمیندار کہتا ہے کہ چونکہ ان پر قرض ہے اس لئے وہ کہیں نہیں جا
سکتے لیکن انہیں آج تک یہ نہیں بتایا گیا کہ ان پر کتنا قرض ہے اور نہ انہیں کبھی ان
کے کام کی مزدوری دی گئی ہے۔ فصل پر انہیں تین تین من گندم دی جاتی ہے اس
کے علاوہ کچھ نہیں دیا جاتا۔ اس موقع پر ٹیم کے ارکان نے خود دیکھا کہ دو عورتیں جو
کہ حاملہ تھیں وہ بھی تپتی ہوئی دھوپ میں کام کر رہی تھی۔ اس کے علاوہ معصوم
بچے بھی کھیتوں میں کام کر رہے تھے۔

میر سلطان تالپور کی عدم موجودگی کی وجہ سے ان کے منیجر سائیں ڈنو راہموں نے
ٹیم کے ارکان کو بتایا کہ ان ہاریوں پر فی خاندان ۸ ہزار سے لے کر پندرہ ہزار روپے
قرضہ ہے اس لئے وہ انہیں کہیں جانے نہیں دیں گے۔ اس موقع پر سائیں ڈنو نے
اس بات کی تصدیق کی کہ وہ گزشتہ پانچ سال سے میر سلطان تالپور کا منیجر ہے۔ اس کے
سامنے کبھی ان ہاریوں کا حساب کتاب نہیں کیا گیا۔ البتہ ہو سکتا ہے کہ اس سے قبل
ان کا حساب کتاب ہوا ہو۔

بعدازاں ٹیم کے ارکان نے ڈپٹی کمشنر ٹھٹھہ عبدالجبار شاہد سے ملاقات کی ا

انہیں تمام حالات سے آگاہ کیا اور انہیں بتایا کہ بانڈڈ لیبر ابولیشن ایکٹ کی دفعہ (ا) ٦ ذیلی دفعہ (۱۱) اور (۱۰) کے تحت کسی بھی شخص کو ایڈوانس یا پیشگی دے کر غلام نہیں بنایا جا سکتا اور نہ اس سے جبری مشقت لی جا سکتی ہے اور بانڈڈ ایکٹ کی رو سے ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ ہونے کے ناطے وہ اپنے علاقے میں بانڈڈ لیبر کے خاتمے کے ذمہ دار ہیں۔ عبدالجبار شاہد نے اسی وقت وہاں پر موجود ایس ڈی ایم سجاول منظور سومرو کو ہدایت کی کہ وہ میر سلطان پور کی نجی جیل سے ہاریوں کو بازیاب کرائیں۔ بعدازاں انہوں نے چھاپہ مار کر ۸۰ ہاریوں کو بازیاب کرا کے ماتلی روانہ کر دیا۔ واضح رہے کہ دونوں واقعات میں کسی زمیندا ریا اس کے کسی کارندے کے خلاف مقدمات درج نہیں ہوئے اور نہ ہی کوئی گرفتاری عمل میں آئی۔

واضح رہے کہ صوبہ سندھ کے اضلاع حیدر آباد' بدین' ٹھٹھہ' سانگھڑ' میرپور خاص اور عمرکوٹ کی تقریباً دس پرائیویٹ جیلوں سے متعلق ان اضلاع کے ڈپٹی کمشنروں کو تحریری طور پر سپیشل ٹاسک فورس کے کوآرڈینیٹر شکیل پٹھان کی طرف سے آگاہ کیا گیا ہے اور متعلقہ انتظامیہ پر زور دیا گیا ہے وہ وہ نشاندہی کی گئی جیلوں سے غلام ہاریوں کو جو کہ ان جیلوں میں قید جبری مشقت کر رہے ہیں رہائی دلوائی جائے۔

## نتائج

۱۔ میر سلطان تالپور اور عبدالرحمن مری کی زمینوں پر قائم نجی جیلوں میں ہاریوں کو پابند کر کے انہیں غیر قانونی حراست میں رکھ کر ان سے جبری مشقت لی جا رہی تھی۔

۲۔ عبدالرحمن مری کی نجی جیل میں ہاریوں کو زنجیروں میں باندھ کر غلامی کی بدترین مثال قائم کی گئی تھی۔

۳۔ عورتوں اور بچوں سے بھی غیر قانونی حراست میں جبری مشقت لی جا رہی تھی۔

۴۔ زمیندار کے کمدار اور دیگر اہلکار خواتین کی آبروریزی کر کے اور ان پر تشدد

کر کے وحشیانہ جرائم کا ارتکاب کر رہے تھے۔

۵۔ ان ہاریوں کی افسوس ناک حالت بنیادی انسانی حقوق کی کھلی خلاف ورزیوں کی زندہ تصویر تھے۔

۶۔ ان جیلوں میں نہ صرف بنیادی انسانی حقوق بلکہ بانڈڈ لیبر ایبولیشن ایکٹ ۹۲=ء کی بری طرح پامالی کی جا رہی تھی۔

۷۔ یہاں پر بچوں پر غیر انسانی تشدد کر کے اور ان سے جبری مشقت لے کر چائلڈ لیبر ایکٹ کی بھی خلاف ورزی کی جا رہی تھی۔

۸۔ نہ صرف انسانی حقوق کے بین الاقوامی منشور اور آئین پاکستان میں دیئے گئے بنیادی انسانی حقوق کی دھجیاں اڑائی جا رہی تھیں بلکہ بانڈڈ لیبر ایبولیشن ایکٹ ۹۲ء کی دفعہ (ا) ۶، ۱۱ اور ۱۰ کی خلاف ورزی ہو رہی تھی۔

انتظامیہ نے میر سلطان تالپور اور عبدالرحمٰن ری کی مذکورہ نجی جیلوں سے کمیشن برائے انسانی حقوق کی ٹاسک فورس برائے سندھ کے تعاون سے ان ہاریوں کو رہا کروا کر بنیادی انسانی حقوق اور بانڈڈ لیبر ایبولیشن ایکٹ ۹۲ء پر عملدرآمد کرایا ہے۔

جہد حق۔ مئی ۱۹۹۶ء

# آزادی کی تلاش

پنوں کو معلوم نہیں کہ وہ کب پیدا ہوا لیکن اس کے چہرے کی جھریاں اس کی خستہ حال عینک اور سامنے سے اس کے ٹوٹے ہوئے دانت اس بات کی گواہی دیتے ہیں کہ وہ اس عمر سے گزر چکا ہے۔ جب کام کرنے والے لوگ چپ چاپ ریٹائر ہو جاتے ہیں۔ اگرچہ وہ اپنی عمر کو تو یاد نہیں کر سکتا۔ لیکن اسے یہ بات اچھی طرح یاد ہے کہ کس طرح وہ قرضوں کے نہ ختم ہونے والے جنجال میں پھنس گیا تھا۔ اور بالاخر غلامی کا شکار ہو گیا تھا۔ اس نے وڈیرے سے صرف چھ سو روپے قرض لئے تھے۔ لیکن وہ اس کی زمین کو گزشتہ بائیس برس سے کاشت کرتا چلا آ رہا ہے۔ چھ سو روپے کی یہ حقیر رقم بڑھتی پھیلتی ہوئی چار لاکھ روپے کی خطیر رقم بن گئی ہے اور پنوں اور اس کا خاندان زمیندار کے غلام بن کر رہ گئے ہیں۔ پنوں کو معلوم نہیں کہ اتنا سارا قرضہ کیسے جمع ہو گیا۔

تین سال قبل زمیندار نے پنوں کی دو کم عمر بیٹیوں کو دس دس ہزار روپے میں بیچ دیا تھا تاکہ کچھ قرضہ تو "وصول" ہو۔ تاہم اس سارے عرصے کے بارے میں پنوں کی یادیں تلخ ہیں۔ اس کے بچوں اور ان کے بچوں نے فصل میں سے بٹائی لئے بغیر سالہا سال مشقت کی ہے۔

نومبر ۱۹۹۵ء تک پنوں اور اس کا خاندان ہر لحاظ سے حاجی لعل محمد منگریو نامی وڈیرے کے غلام تھے۔ پنوں کا خاندان ان پینتیس خاندانوں میں سے ایک تھا جن کو منگریو نے عمر کوٹ میں اپنی زمینوں میں قید کر رکھا تھا۔ یہ ہاری ایک احاطے میں قید تھے۔ جس کے گرد اونچی دیواریں تھیں اور ان دیواروں پر خار دار تار چڑھائی گئی تھی جس کے اندر بجلی کا کرنٹ دوڑ رہا تھا۔

ان لوگوں کی خوراک صرف روٹی اور پانی پر مشتمل تھی۔ البتہ کبھی کبھار اس خوراک میں لہسن کی چٹنی بھی شامل ہو جاتی تھی۔ پنوں اور دوسرے ہاری منگریو کے پالتو نگرانوں کی چیل جیسی آنکھوں کے سائے میں مشقت کرتے تھے اور زمیندار کے یہ ایجنٹ ضرورت پڑنے پر ظلم و ستم سے گریز نہیں کرتے تھے۔

آج پنوں اور آٹھ سو دوسرے ہاری اپنی غلامانہ زندگی کے چنگل سے بچ نکلنے میں کامیاب ہو گئے ہیں۔ اب وہ حیدر آباد سے تقریباً پچاس کلومیٹر کے فاصلے پر بھوسے کی بھدی سی جھونپڑیوں میں رہتے ہیں۔ جس زمین پر یہ جھونپڑیاں بنائی گئی ہیں وہ ایک مسیحی مشن نے بطور عطیہ ان ہاریوں کی دی ہے۔ اس کے باوجود یہ پناہ گاہ عارضی ہے۔ اکثر ہاری یہ چاہتے ہیں کہ انہیں کہیں مستقل طور پر آباد کیا جائے۔ اس اثنا میں بعض نے تو ماتلی اور حیدر آباد میں یومیہ اجرت پر مزدوری بھی شروع کر دی ہے۔ جبکہ دوسرے یہ چاہتے ہیں کہ وہ اپنی زمین کو لوٹ جائیں مگر وہ اپنے زمیندار کی زمین پر واپس نہیں جانا چاہتے۔

پنوں کی داستان المناک سہی مگر وہ اور اس کا خاندان جبر کے واحد شکار نہیں ہیں صوبے بھر میں اور خاص طور پر جنوبی سندھ میں ہزارہا زرعی مزدوروں کو زمینداروں نے بالکل ایسے ہی ظالمانہ حالات میں مقید کر رکھا ہے۔ پنوں اور اس کے ساتھی قیدیوں کو انسانی حقوق کے کمشن برائے پاکستان کی وساطت سے آزادی نصیب ہوئی ہے۔ وہ کمشن کے شکر گزار ہیں۔ کمشن کی ٹاسک فورس برائے جبری مشقت نے حقائق معلوم کرنے کے لئے ایک پر زور مہم چلا کر سندھ میں اس شرمناک راز سے پردہ اٹھایا ہے۔ بعض دوسرے لوگوں کو سندھ ترقی پسند پارٹی نے مداخلت کر کے نجات دلائی۔ اس پارٹی نے بطور ہتھیار نظام جبری مشقت کے خاتمے کے ایکٹ مجریہ ۱۹۹۲ء کو استعمال کیا۔ جس کے تحت اس قسم کی مشقت کو غیر قانونی قرار دیا جا چکا ہے۔

جو لوگ جبری مشقت کے نظام سے براہ راست متاثر نہیں بھی ہیں۔ ان کے لئے بھی یہ مسئلہ بہت ہیجان خیز ہے۔ حیدر آباد سے نکلنے والے ایک اخبار "کاوش" کے زیر اہتمام ایک سیمینار میں لوگ خطرناک حد تک جذباتی ہو گئے۔ بالآخر انسانی

حقوق کے کارکنوں اور زمینداروں کے نمائندوں کے درمیان کشیدگی اس قدر بڑھ گئی کہ نوبت ہاتھا پائی تک پہنچ گئی صورت حال اس قدر شدید ہو گئی ہے کہ یہ تنازعہ صوبے کے سماجی ڈھانچے کو ایک بڑے بحران سے دوچار کر سکتا ہے۔ حکومت گھبرا کر دور سے اس کا مشاہدہ کر رہی ہے۔ حکومت کا انتخابی حلقہ تلخیوں کے اس منجدھار میں دو حصوں میں تقسیم ہو سکتا ہے۔ اس کے مقابلے میں حکومت کے مخالفین مثلاً قادر مگسی خود کو پسے ہوئے لوگوں کا حامی ظاہر کر کے اس صورت حال سے بے حد فائدہ اٹھا رہے ہیں۔

لیکن یہ بات حیران کن نہیں کہ سب سے شدید ردعمل دو ایسے گروہوں کی طرف سے ہوا ہے جو دونوں ایک دوسرے کی ضد ہیں اس سے مراد زمیندار اور انسانی حقوق کے کارکن ہیں۔ کمشن برائے انسانی حقوق پاکستان اور بہت سی چھوٹی سیاسی پارٹیاں جبری مشقت کو انسانی حقوق کی سنگین خلاف ورزی سمجھتی ہیں۔ اور اس کے فوری خاتمے کا مطالبہ کرتی ہیں جبکہ دوسری طرف زمینداروں کا یہ دعویٰ ہے کہ یہ ان کا اپنا معاملہ ہے اور اس میں ملک کی معاشی بقا مضمر ہے۔ لیکن اس انتہائی جذباتی بحث و تمحیص میں دونوں فریق اہم سوالوں کو نظرانداز کر دیتے ہیں۔ اگرچہ طرفین نے اس مسئلے کو حق و باطل کی جنگ بنا کر پیش کیا ہے۔ لیکن ان عوامل کا گہرا تجزیہ نہیں کیا گیا جو مشقت کی اس بیماری کا باعث ہیں۔ مثلاً سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ جبری مشقت صوبے کے شمالی اضلاع کے مقابلے میں جنوبی سندھ میں زیادہ رائج کیوں ہے؟ کیا یہ تفاوت فصلوں کے ڈھانچے، رقبوں کے سائز، آبپاشی کے طریقوں یا آبادی کی ساخت میں فرق کی وجہ سے ہے؟ یا پھر اس کا باعث یہ ہے کہ جنوبی سندھ بڑے شہروں سے قریب تر ہے اور سب سے بڑھ کر یہ پرائیویٹ جیلیں اور ظلم و جبر کے دوسرے لوازمات صدیوں پرانی بہیمانہ روایت کی عکاسی کرتے ہیں۔ پھر کہیں یہ تو نہیں کہ روایتی زمینداروں کا جواز دن بہ دن کمزور ہو رہا ہے جو جاگیرداری نظام کے وجود کے لئے ایک خطرہ ہے؟ سندھ میں زرعی کارکنوں کی مختلف اقسام کی تعریف کرتے وقت خاصا بڑا الجھاؤ پایا جاتا ہے۔ ہاری سے مراد بے زمین کاشت کار مزارعے لی جاتی ہے جو

روایتاً" بٹائی کی بنیاد پر اپنے زمینداروں کی زمینیں کاشت کرتے چلے آ رہے ہیں تاہم اب اس اصطلاح میں سبھی کچھ شامل ہو گیا ہے۔ اب یہ اصطلاح چراگاہوں کی تلاش میں پھرنے والے ان ہندو قبیلوں کے لئے بھی استعمال ہوتی ہے جو موسم بہ موسم مزدوری کرتے ہیں اور جنہیں یا تو اجرت نقدی کی صورت میں دی جاتی ہے یا جنس کی صورت میں۔ اب ہاری کا لفظ بلا روک ٹوک صوبے میں مزدوروں کے اس بڑھتے ہوئے طبقے کے لئے استعمال ہوتا ہے جو یومیہ اجرت پر کام کرتا ہے۔

سندھ میں جبری مشقت کی ظالمانہ حقیقت عوام کے سامنے نومبر ۱۹۹۱ء میں آئی جب فوج نے ٹنڈو الہ یار میں حاجی غلام کھوکھر کی پرائیویٹ جیل سے دو سو پچانوے ہاریوں کو آزاد کروایا۔ یہ بالکل ویسا ہی جبری مشقت کا کیمپ تھا۔ جیسا کہ عمر کوٹ میں لال محمد نگریو کا تھا۔ کھوکھر کی زمینوں میں ان خاندانوں کو مستقل پہرے میں رکھا جاتا تھا۔ ان کی عورتوں کو مارا پیٹا جاتا تھا اور اکثر ان کی آبرو ریزی کی جاتی تھی جو خلاف ورزی کرتا اس کے خلاف اندھا دھند تادیبی کارروائی کی جاتی۔ جلتی ہوئی دھوپ میں کھیتوں میں کام کرنے والے مزدوروں کو زنجیریں اور بیڑیاں پہنائی جاتیں۔

۱۹۹۱ء کا واقعہ صوبے کے وڈیروں کو یہ باور کرانے کے لئے کافی تھا کہ آئندہ کیا ہونے والا ہے۔ لیکن ٹنڈوالہ یار کے واقعہ کے بعد حکومت نے اس مسئلے پر چپ سادھ لی۔ صوبے بھر میں اس نوع کی جیلوں کی موجودگی کی خبر رکھتے ہوئے ان کے خلاف کوئی کارروائی نہ کی گئی یہاں تک کہ انسانی حقوق کے کمشن برائے پاکستان نے گذشتہ برس اپنی تحقیقات شروع کر دیں۔ عمر کوٹ میں منگریو کی جیل کا انکشاف اس سلسلے کی پہلی کڑی تھا۔

کمشن برائے انسانی حقوق پاکستان کی تحقیق سے یہ بات بھی منظر عام پر آئی کہ جنوبی سندھ میں درجنوں پرائیویٹ جیلیں موجود ہیں۔ ان میں سے کم از کم ایک درجن تو صرف ضلع سانگھڑ میں ہیں۔ اس کے علاوہ یہ جیلیں بدین' ٹھٹھہ' حیدر آباد' دادو' میرپور خاص اور تھرپارکر کے اضلاع میں بھی پائی جاتی ہیں۔ اتفاق کی بات ہے کہ ان اضلاع میں ایسے بڑے بڑے رقبے موجود ہیں جنہیں نہروں سے سیراب کیا جاتا ہے او

یہاں وسیع پیمانے پر کھیتی باڑی ہوتی ہے۔

صوبے بھر کی زیر کاشت زمینوں میں کام کرنے والے ان کھیت مزدوروں کی صحیح تعداد کا تعین ابھی تک کسی نے نہیں کیا۔ جو ان قوتوں کے چنگل میں پھنسے ہوئے ہیں۔ تاہم اس بات کا کافی ثبوت موجود ہے کہ یہ چیز اکثر و بیشتر صوبے کے جنوب میں پائی جاتی ہے۔

ماہرین کا کہنا ہے کہ اس کی جزوی وجہ یہ ہے کہ تھرپارکر سے نقل مکانی کر کے آنے والے مزدور جو ان مظلوموں کی اکثریت ہیں زیریں سندھ کے بیراجوں والے علاقوں سے ملحقہ زمینوں میں جوق در جوق چلے آتے ہیں۔ ان موسمی مزدوروں میں سے بہت سے نچلی ذاتوں کے ہندو ہیں۔ جن میں بھیل' کوہلی' میگ واڑ اور ایسے ہی دوسرے قبیلوں کے لوگ شامل ہیں۔ لہٰذا یہ کوئی حیران کن بات نہیں ہے کہ یہ طبقے استحصال کا زیادہ نشانہ بنتے ہیں۔

اگر اس مسئلے کا تقابلی مطالعہ کیا جائے تو پتہ چلے گا کہ بالائی سندھ میں قبائلی رشتے زیادہ مضبوط ہیں اور یہاں کے کھیت مزدور عام طور پر مسلمان ہاری ہیں جو ان زمینوں کو نسل در نسل کاشت کرتے چلے آ رہے ہیں۔ لیکن یہاں بھی زمیندار اور مزارع کا رشتہ منصفانہ نہیں ہے ---- چونکہ سندھ میں ظلم و جبر اور استحصال ایک طرز زندگی ہے لیکن بالائی سندھ میں غلامی کی انتہائی صورتیں عموماً دیکھنے میں نہیں آتیں۔

پبلک کی آنکھوں اور اظہار و ابلاغ کے ذرائع کی توجہ سے دور چھپے ہوئے صوبے کے زمینداروں کی کثیر تعداد غلامانہ ماحول میں رہنے والے مجبور اور لاچار مزدوروں سے جبری مشقت لیتی چلی آ رہی ہے۔ لیکن اس روایتی نظام کی گرفت روحانی بھی ہے اور مادی بھی جس کا مظہر وڈیرا ہے۔ اس بات نے صورت حال کو اور بھی بگاڑ دیا ہے کہ ہاری کو سماجی طور پر نقل و حرکت کرنے کے مواقع بہت کم ملتے ہیں۔ خواہ یہ ماحول کتنا ہی غیر منصفانہ کیوں نہ ہو لیکن صرف چند ایک کسانوں کو پرائیویٹ جیلوں میں قید کیا جاتا تھا اور بیڑیاں پہنائی جاتی تھیں لیکن آج جبر کی ضرورت اور بھی بڑھ گئی

ہے۔

جبری مشقت کے خلاف جو واویلا مچا ہے اس کے بعد زمینداروں کا پول کھل گیا ہے۔ شروع میں جب یہ راز فاش ہوا تو بہت سے زمیندار دم بخود ہو کر خاموش ہو گئے۔ لیکن اب بہت سوں نے جوابی حملہ کرنے کا فیصلہ کیا ہے۔ کچھ نے تو اخبارات میں ایسے اشتہار چھپوائے ہیں۔ جن میں زمینداروں سے کہا گیا ہے کہ ان ہاریوں کی فہرستیں تیار کریں جو اپنے قرضے ادا کئے بغیر "بھاگ گئے ہیں" اور کچھ زمینداروں نے تو یہ کہہ کا انتہا کر دی ہے کہ انسانی حقوق کے کارکن اور ہاری بھارت کے "ایجنٹ" ہیں۔

ایوان زراعت سندھ اور سندھ آباد گار بورڈ جیسی تنظیمیں زمینداروں کے اس جوابی حملے میں ہراول دستے کا کام دے رہی ہیں۔ ان کا کہنا ہے کہ صدیوں پرانی ایک روایت کو بیک جنبش قلم ختم نہیں کیا جا سکتا۔ وہ ۱۹۹۲ء کے جبری نظام مشقت کے خاتمہ کے ایکٹ اور اس جیسے دوسرے قوانین کو ناجائز قرار دیتے ہیں۔ جن قوانین میں یہ کہا گیا ہے کہ جبری مشقت کا عمل ختم ہو گیا ہے۔ وہ تو یہاں تک تنبیہہ کرتے ہیں کہ اگر اس قانون کو نافذ کیا گیا تو صوبے میں زراعت کا خاتمہ ہو جائے گا۔

وڈیروں کی یہ مہم چھپی چھپی دھمکیوں تک محدود نہیں بلکہ وہ تو مذہبی کارڈ بھی کھیل رہے ہیں تاکہ اپنے مخالفین کو بدنام کر سکیں۔ زمینداروں کا دعویٰ ہے کہ انسانی حقوق کی تنظیمیں کسی بیرونی ہاتھ کی پیداوار ہیں۔ ایوان زراعت سندھ کے طاقتور چیئرمین قمرالزمان شاہ نے تو یہاں تک کہہ ڈالا ہے کہ ہندو ہاری دشمن کے ایجنٹ ہیں اور انہیں پاکستان کی سرزمین پر کام کرنے کی اجازت نہیں دینی چاہئے۔

"ہندو بھارت کے ایجنٹ ہیں۔ اسی لئے وہ ہماری معیشت کو تباہ کرنے میں حصہ لے رہے ہیں" ہیرلڈ کو انٹرویو دیتے ہوئے قمرالزمان نے کہا ہے۔ "ہم نے یہ فیصلہ کر لیا ہے کہ ہم انہیں نوکری نہیں دیں گے۔"

زمینداروں ہی کے دوسرے حامی جبری مشقت کے خلاف مہم چلانے والے لوگوں کی نیت کے بارے میں شکوک پیدا کر رہے ہیں۔ جماعت اسلامی کے ہمدرد علی

میر شاہ نے پی پی پی سندھ کے وزیراعلیٰ عبداللہ شاہ کے ساتھ اپنے اختلافات کو بالائے طاق رکھتے ہوئے یہ الزام لگایا ہے کہ مسیحی مشنری سندھ کی زراعت کو "تباہ" کر رہے ہیں۔ اسی طرح سندھ آباد گار بورڈ کے صدر عبدالمجید نظامانی کے الزامات کچھ ایسے ہیں۔ "ان مشنریوں کو مسلمانوں اور ہندوؤں کو مسیحی بنانے کا موقع نہیں ملا صرف یہ نچلی ذات کے ہندوؤں کا استحصال کر کے ان کو مسیحی بنا رہے ہیں ان کا یہ دعویٰ بھی ہے کہ مشنری ہاریوں کی وفاداریاں خرید رہے ہیں۔ وہ کہتے ہیں "ماتلی میں بے گھر ہاریوں کو بسانے کے لئے مشن نے چالیس سے پچاس ایکڑ تک زمین مخصوص کی ہے۔ وہ ہاریوں کو ایک ہزار نقد ایک من گندم ایک کلو چینی اور کھیتی باڑی کے لئے ایک چھوٹا سا قطعہ اراضی پیش کرتے ہیں۔"

کمشن برائے انسانی حقوق پاکستان کے شکیل پٹھان ان الزامات کو یہ کہہ کر رد کرتے ہیں کہ ان کی تنظیم نے ایدھی ٹرسٹ سمیت کئی سیاسی پارٹیوں اور رضاکار گروپوں سے مدد حاصل کرنے کے لئے رابطہ قائم کیا۔ لیکن ان میں سے کوئی بھی ہاریوں کو عارضی طور پر امداد دینے پر راضی نہیں ہوا۔

"ہمیں بہت بڑا مسئلہ درپیش تھا۔" شکیل پٹھان کہتے ہیں۔ "جن لوگوں نے آگے بڑھ کر ہماری مدد کی وہ مشنری ہی تھے۔ ہمارے پاس رد کرنے کی گنجائش ہی نہیں تھی۔" دوسری طرف مشن کے اہل کار یہ کہتے ہیں کہ ہاریوں کو لامحدود عرصے کے لئے مدد دیتے رہنا ان کے بس میں نہیں۔

مذہبی جوش و خروش اور بھارت مخالف جنون سے قطع نظر جبری مشقت کے خلاف کام کرنے والوں پر سیاسی جانبداری کا الزام بھی لگایا گیا ہے۔ الزام یہ ہے کہ ان کا حکومت کے ساتھ گٹھ جوڑ ہے۔ وہ حکومت مخالف شخصیتوں کی نشان دہی تو کرتے ہیں لیکن پیپلز پارٹی کے ان لوگوں کو نظر انداز کر دیتے ہیں جو اس جرم کا ارتکاب کر رہے ہیں۔

قادر مگسی اپنی تنظیم سندھ ترقی پسند پارٹی کی حمایت میں یہ کہتے ہیں کہ اس کے کارکنوں نے حکمران پارٹی کے لیڈروں اور حامیوں کی بنائی ہوئی جیلوں کا خاتمہ کیا ہے۔

ان میں سے ایک موقعہ پر انھوں نے وزیراعظم کے سسر حاکم علی زرداری کی زمینوں پر چھاپہ مارا تھا اور کئی چھاپے پیرپگاڑو کے مریدوں اور ان کی فنکشنل مسلم لیگ کے حامیوں کی زمینوں پر بھی مارے گئے۔

ان اندیشوں کے علاوہ سندھ کے زمینداروں کو یہ فکر بھی کھائے جا رہی ہے کہ ان کے ہاں کھیتی باڑی کے صدیوں پرانے طریقے کا کیا بنے گا۔ موجودہ نظام کو تباہ کر دیا گیا تو صوبے کی زراعت تباہ ہو جائے گی۔ اس سوال کے جواب میں کہ پرائیویٹ جیلوں کے انکشاف اور جبری مزدوروں کی رہائی سے زمیندار خوفزدہ کیوں ہیں۔ علی میر شاہ کہتے ہیں کہ ایسے اقدامات "ہماری معیشت کے لئے موت کا پیغام ہوں گے۔" اس کے علاوہ وڈیرا شاہی یہ بھی دعویٰ کرتی ہے کہ جبری مشقت کے مخالفین تمام زمینداروں کو ایک سا گنہگار قرار دے رہے ہیں۔

علی میر شاہ اور قمرالزمان شاہ کی دلیل یہ ہے کہ اکثر ہاری حقیقی معنوں میں جبری مشقت ایکٹ میں دی گئی مزدوروں کی تعریف پر پورے نہیں اترتے اور نہ ہی اس ایکٹ کا اطلاق ان پر ہوتا ہے بلکہ یہ لوگ تو زمیندار کے "حصے دار" ہیں۔ "ہمارے زرعی ڈھانچے کی بنیاد حصہ داری پر ہے۔ انگریزوں کے وقت سے ہی یہ بات چلی آ رہی ہے کہ ایک شخص زمین کا مالک ہے جبکہ دوسرا اسے کاشت کرتا ہے۔ مالک تنظیم، زمین اور سرمایہ فراہم کرتا ہے جبکہ دوسرا شخص مزدوری فراہم کرتا ہے۔ وہ شخص جو مزدوری فراہم کرتا ہے مزدور نہیں بلکہ وہ تو منافع میں حصہ دار ہے۔ لہٰذا وہ جبری مشقت کے زمرے میں آتا ہے اور نہ ہی انسداد جبری مشقت کے قانون کے دائرہ کار میں۔ ہاری تو ایک فعال حصہ دار ہے جو کہ منافع میں حصہ لیتا ہے اس کے برعکس ہم لوگ خاموش (غیر فعال) حصے دار ہیں۔"

جب علی میر شاہ اور اس کے دوسرے وڈیرے ساتھی ہاری کو حصے دار قرار دیتے ہیں تو دراصل سندھ مزارعت ایکٹ ۱۹۵۰ء اور زرعی اصلاحات ایکٹ ۱۹۷۲ء کا حوالہ دیتے ہیں۔ جن کے تحت فصل میں حصہ داری کو ایک باقاعدہ شکل دی گئی۔ مزارعت ایکٹ کے تحت زمیندار اور مزارعہ واقعی حصہ دار ہیں۔ دونوں فریق پیداوار کے

اخراجات مثلاً کھاد اور کیڑے مار ادویات کی خریداری میں بھی برابر کے حصے دار ہیں۔ ۱۹۷۲ء میں ذوالفقار علی بھٹو کی مارشل لاء حکومت نے اس قانون میں ترمیم کر دی اور توازن ہاری کے حق میں ہو گیا۔ ۱۹۷۲ء کے ایکٹ میں یہ شرط رکھی گئی تھی کہ بیجوں پر اٹھنے والے اخراجات زمیندار کی ذمہ داری ہوں گے۔ جبکہ مزارع پر یہ ذمہ داری عائد کی گئی کہ وہ زمین کی دیکھ بھال اور کاشت کرے گا۔ فصلوں کی کٹائی کرے گا' اس کے بدلے میں اسے آدھی فصل ملے گی۔ جن ہاریوں کے اپنے بیل نہیں ہوں گے۔ انہیں پیداوار کا ایک چوتھائی ملے گا۔ تمام جھگڑوں میں ثالثی کے فرائض مختار کار انجام دے گا۔

لیکن یہ ساری باتیں محض خیالات کی حد تک ہیں' عملی طور پر جاگیردار یا وڈیرہ قانون کے تحت کبھی بھی منافع کی تقسیم نہیں کرتا ہے۔ گیہوں کی پیداوار میں ہاری کو ہمیشہ جنس کی شکل میں دیا جاتا ہے' نقد نہیں۔ گنے' کپاس' اور دوسری قیمتی فصلوں کے سلسلہ میں جیسے کہ پھل وغیرہ ہوں ان میں ہاریوں کو نقد دیا جاتا ہے' لیکن معاہدوں کو اس طرح سے کیا جاتا ہے کہ وہ وڈیرے کے حق میں ہوتے ہیں۔

وڈیرہ چونکہ حساب کتاب کی تمام تفصیلات اپنے پاس رکھتا ہے' اس لئے وہ ہاری کو اس لکھت پڑھت سے دھوکہ دیتا رہتا ہے۔ اس کے علاوہ وڈیرہ ہاری کو بوقت ضرورت ایڈوانس میں رقم دیتا ہے کہ جس پر سود در سود کا اضافہ ہوتا رہتا ہے اور ہاری قرض اور سود کے ایک ایسے چکر میں پھنستا ہے کہ جس سے اس کو چھٹکارا ملنا ناممکن ہوتا ہے۔ حسین جاگیردار جو کہ خود کاشت کار ہے اور زرعی معاشیات کا ماہر' اس نے اس صورت حال پر روشنی ڈالتے ہوئے کہا کہ وہ وڈیرہ ٹیننسی ایکٹ کی خلاف ورزی کرتا ہے کہ جب وہ ہاری سے یہ مطالبہ کرتا ہے کہ وہ بیجوں کی رقم میں حصہ ڈالے۔ چونکہ ہاری کے پاس نقد رقم نہیں ہوتی ہے۔ اس لئے وڈیرہ اس کی طرف سے یہ رقم دیتا ہے۔ اور اس رقم کو وہ قرضے کے طور پر لکھ لیتا ہے۔ جب فصل کی تقسیم کا وقت آتا ہے تو وڈیرہ ہاری کے حصہ سے اس رقم کو منہا کر لیتا ہے۔ لیکن اس پر بس نہیں کرتا بلکہ اس رقم پر سود کا اضافہ کر کے اس سے یہ قرضہ وصول کرتا

ہے۔ یہ وہ طریقے ہیں کہ جن کی وجہ سے قرضے بڑھتے رہتے ہیں۔ حسین جاگیردار کے مطابق "قرض دینا اصل مسئلہ نہیں' مسئلہ یہ ہے کہ وڈیرے بے ایمان ہوتے ہیں۔"
(۱۹۹۲ء کے بونڈیڈ لیبر ایکٹ کے تحت' ہر قسم کی بونڈیڈ لیبر کو ختم کر دیا گیا ہے۔ اس میں ایڈوانس کی شکل میں رقم دے کر کسی سے زبردستی مزدوری لینا بھی قانونی طور پر جرم قرار دے دیا گیا ہے لیکن سندھ کے وڈیرے اس قانون کو تسلیم نہیں کرتے اور ان کا خیال ہے کہ اس کا اطلاق ان پر نہیں ہوتا ہے)

سندھ کی انتظامیہ اگرچہ اس پر تیار ہے کہ وہ بونڈیڈ ہاریوں کو آزاد کرائے' مگر وہ وڈیروں کے خلاف کوئی قانونی قدم اٹھانے سے گھبراتی ہے۔ اگرچہ اب تک کئی نجی جیلوں کی دریافت کے بعد ان پر چھاپے مارے گئے' ہاریوں کو آزاد کرایا گیا' مگر اب تک کسی بھی وڈیرہ کے خلاف نہ تو مقدمہ درج ہوا اور نہ ہی اس پر قانون کو توڑنے پر سزا ہوئی' جبکہ قانون میں واضح طور پر یہ دفعہ موجود ہے کہ خلاف ورزی کرنے والے کو پانچ سال کی سزا اور پچاس ہزار روپیہ جرمانہ کی سزا ہو گی۔

"کوئی زمیندار کو عدالت تک کیسے لے جا سکتا ہے" بدین کے ایک صحافی نے کہا "ڈپٹی کمشنر سپرنٹنڈنٹ پولیس' مختار کار اور دوسرے افسر وڈیرہ کی جیب میں ہوتے ہیں۔ ان میں سے کئی وڈیرے تو سیاسی طور پر اس قدر بااثر ہوتے ہیں کہ وہ ان افسروں کا چند منٹوں میں تبادلہ کر سکتے ہیں۔"

اس وجہ سے ہاری قانون نافذ کرنے والوں اور انتظامیہ کے افسروں کو اپنا دشمن سمجھتے ہیں۔ بلکہ وہ شکایت کرتے ہیں کہ اگر وہ وڈیرے کے خلاف ذرا بھی بولیں تو پولیس انہیں دھمکیاں دیتی ہے۔

ذاتی مفادات اور طاقت ور افراد کے اثر و رسوخ کی وجہ سے بونڈیڈ لیبر کی جانب سے انتظامیہ کا رویہ دوغلے پن کا ہوتا ہے۔ اس کی ایک دلچسپ مثال بدین کی ہے کہ جہاں انتظامیہ کے ریکارڈ میں ہے کہ یہاں کوئی نجی جیل نہیں ہے۔ مگر اس کے ساتھ ساتھ ریکارڈ میں یہ بھی لکھا ہوا ہے کہ ۲۵۰ ہاریوں کو نجی جیل سے آزاد کرایا گیا۔

بہرحال یہ حقیقت ہے کہ اگر بونڈیڈ لیبر کے قانون کو نافذ کر بھی دیا جائے تو یہ

مسئلہ کی اصل بنیاد کو ختم نہیں کر سکے گا۔ اگرچہ ۱۹۹۲ء کے ایکٹ کے یہ اعلان تو کر دیا کہ اس کے ذریعہ بونڈیڈ لیبر کا خاتمہ کر دیا گیا ہے، مگر اس نے اس عمل کا مطالعہ نہیں کیا کہ جس کی وجہ سے ہاری مقروض ہوتا ہے اور قرض کے چکر میں پھنستا ہے۔ جب تک پالیسی بنانے والے اس موجودہ نظام کا مطالعہ کر کے اس کا نقائص دور نہیں کریں گے، بونڈیڈ لیبر ایکٹ بھی اور دوسری اصلاحات کی طرح ناکام ہو جائے گا۔

اگرچہ اس وقت سب سے زیادہ ضرورت اس بات کی ہے کہ ہاریوں کو رہا کر دیا جائے، لیکن ساتھ میں اس بات کو بھی دیکھا جائے کہ اس مسئلہ کا مستقل حل کیا ہے؟

حسن اقبال جعفری اور علی حسن

دی ہیرالڈ۔ جون ۱۹۹۶ء

# اصطلاحات

| | |
|---|---|
| اقطاع : | زمین کا ٹکڑا جو کہ فوجی خدمات کے عوض دیا جاتا تھا۔ اقطاع رکھنے والا اقطاع دار یا مقطعی کہلاتا تھا۔ |
| امانی : | اس میں ریونیو کی وصولیابی پہلے سے طے شدہ شرائط پر نہیں ہوتی تھی بلکہ اصل پیداوار پر ہوتی تھی۔ |
| امین : | حساب کتاب رکھنے والا |
| اسامی : | کاشتکار |
| عامل : | ریونیو وصول کرنے والا افسر جو حکومت کی جانب سے مقرر ہوتا تھا۔ |
| بدھنی : | ریونیو کی ادائیگی کے لئے قرضہ۔ یہ فصل کو بطور ضمانت رکھ کر لیا جاتا تھا۔ |
| بھائی چارہ : | جس میں زمین کی پیداوار کاشتکاروں میں برابر تقسیم ہوتی تھی۔ |
| بسوادار : | گاؤں کی زمین کا حصہ دار |
| چکلہ دار : | پرگنوں پر مشتمل علاقہ چکلہ ۔ یہاں سے ریونیو وصول کرنے والا |
| دستک : | پروانہ۔ ریونیو نہ دینے والے کے خلاف نوٹس |
| دستورالعمل : | انتظامیہ کے قوانین |
| گرد آور : | انتظام کی دیکھ بھال کرنے والا |
| حضور تحصیل : | جس میں گاؤں کا مکھیا گاؤں کی طرف سے براہ راست ریونیو کی ادائیگی کرتا تھا۔ |
| جمع : | ریونیو وصول کرنے والی رقم |

وقف : (جمع اوقاف) وہ جائداد جو ناقابل انتقال ہو

بٹائی : زمیندار اور کسان کے درمیان پیداوار کی تقسیم

ڈالی : نذر۔ پیش کش

انعام : وہ زمین جس پر ریونیو نہ لگتا ہو

جاگیر: تنخواہ کے عوض زمین کی پیداوار پر ریونیو کا حق

کرسی نشیں: کمشنر، گورنر، یا وائسرائے کے دربار میں حسب مراتب کرسی پر بیٹھنے کا حق

معافی : ریونیو سے آزاد زمین

پٹہ داری نظام : اس میں ریونیو کا حق وارثوں کو حسب مراتب ملتا تھا

رعیت داری : کاشتکاروں سے براہ راست ریونیو وصول کرنا

زمیندار : برطانوی قانون کے تحت وہ شخص جو زمین پر مالکانہ حقوق رکھتا ہو۔

دیوان عرض : فوجی انتظام کا شعبہ

سررشتہ دار : دستاویزات رکھنے والا

تعلقدار : اودھ کے زمیندار

تقاوی : کاشتکاروں کو پیشگی رقم دینا

وثیقہ : وقف سے وظیفہ دینا۔

# آخری لفظ

تاریخ میں جن معاشروں میں فیوڈل ازم رہا وہاں اس نے ایک ایسا طبقاتی معاشرہ پیدا کیا کہ جس میں مراعات و سہولتوں کو ایک اقلیت میں محدود کر دیا' جب کہ اکثریت کو زندگی کی بنیادی سہولتوں سے محروم کر کے ان کا استحصال کیا۔ ایک ایسے معاشرے میں محنت کرنا اور ہاتھوں سے کام کرنا سب سے زیادہ ذلیل ترین پیشہ ٹھہرا۔ اس لئے کام کرنے والے کمین اور کمی کہلائے۔

جب حکمراں طبقوں نے تمام مراعات کو اپنے لئے مخصوص کر لیا۔ تو اس کے نتیجہ میں معاشرے کے محروم طبقوں کی ذہنی صلاحیتوں اور قابلیتوں کو فروغ پانے اور ابھرنے سے روک دیا۔ لہٰذا ایسے معاشرے محدود افراد کی گھٹتی ہوئی ذہنی صلاحیتوں کی وجہ سے پس ماندہ اور زوال پذیر ہوتے چلے گئے۔ یورپ میں جب فیوڈل ازم کا نظام ٹوٹا تو اس نے امراء و جاگیرداروں کے اردگرد بلند دیواریں گرا کر' معاشرے کے دوسرے لوگوں کو یہ مواقع فراہم کئے کہ وہ اپنی صلاحیتوں کی بنیاد پر آگے بڑھیں۔ یہی صورت حال جاپان میں میجی انقلاب کے نتیجہ میں پیدا ہوئی۔

جاگیرداری نظام معاشرے غریب اور متوسط طبقوں کی صلاحیتوں کو روکے رکھتا ہے۔ اور عہدے و مراعات خاندان کے نام پر لئے جاتے ہیں۔ لیکن جب ذہنی صلاحیت کی بنیاد پر مقابلہ ہوتا ہے تو اس میں ہر فرد کے لئے راہیں کھل جاتی ہیں۔

جاگیرداری نظام انسان کی عظمت کو کچل کر رکھ دیتا ہے۔ یہ عام لوگوں کی خودداری' اور عزت کو اس طرح سے پامال کرتا ہے کہ فرد میں خود پر اعتماد باقی نہیں رہتا' اور وہ خود کو ان کی سرپرستی میں دے کر ان پر انحصار کرتا ہے۔

جاگیرداری نظام میں لوگوں پر تعلیم کے دروازے بند کر دئے جاتے ہیں۔ کیونکہ

ایسے لوگوں پر حکومت کرنا اور انہیں بطور غلام استعمال کرنا آسان ہوتا ہے کہ جو اپنے حقوق سے ناواقف ہوں۔ اس لئے اس نظام کی سب سے بڑی کوشش ہی ہوتی ہے کہ تعلیم کو یا تو محدود کر دیا جائے یا ایسی تعلیم دی جائے کہ جو خدمت گذاری کے کلچر کو پیدا کرے۔

پاکستان میں اس وقت سندھ اور جنوبی پنجاب میں جاگیرداری اپنی بدترین شکل میں ہے۔ ہاریوں اور کاشتکاروں کی زندگی میں سوائے محرومی کے اور کچھ نہیں ہے۔ وہ وڈیروں' جاگیرداروں اور پیروں کی قدم بوسی کر کے خود کو ذلیل و خوار کرتے ہیں۔ ان کی محنت کی کمائی سے عیاشی کے باوجود وہ عزت و احترام سے محروم رہتے ہیں۔ کیونکہ جاگیردار یہ سمجھتا ہے کہ زمین اس کی ملکیت ہے' اور وہ قانون و مذہبی طور پر اس کا حقدار ہے کہ اس زمین کی پیداوار کو بغیر محنت کے استعمال کرے۔

وہ اس بات پر بھی مکمل یقین رکھتا ہے کہ خدا نے اسے اعلیٰ خاندان میں پیدا کیا ہے۔ اور یہ اس کے مزارعوں کا فرض ہے کہ وہ اس کی عزت کریں اور اس کے لئے کام کریں۔ اپنی اس دلیل کو وہ ماضی کی روایات سے صحیح ثابت کرتا ہے کہ یہ نظام آج کا نہیں بلکہ بڑا پرانا ہے اور ایسا ہوتا ہی چلا آیا ہے۔ لہٰذا جو کل صحیح تھا وہ آج بھی صحیح ہے۔

کیا یہ حالات بدلیں گے؟ کیا جاگیرداری باقی رہے گی؟ کیا جاگیردار کے اثر و رسوخ میں کوئی کمی ہو گی؟ کیا وہ اسی طرح سے سیاست و اقتدار پر قابض رہے گا؟ یا حالات بدلیں گے۔

یہ وہ سوالات ہیں کہ جن کے جوابات کے لئے نہ صرف غور و فکر کی ضرورت ہے بلکہ عملی جدوجہد کی بھی ضرورت ہے۔ کیونکہ حالات خود سے نہیں بدلتے' انہیں بدلنا پڑتا ہے۔

